اور ہم حسرت و یاس کو ساتھ لیتے ہوئے ناشاد و نامراد اِس دنیا سے رخصت ہو جاتے ہیں کسی منتر
جنتر طبیب و حکیم یا صاحب دولت و حکومت کی یہہ تاب و توان نہیں کہ ہمیں اُسوقت کال کے
گال سے ایک پل کے لئے بچا سکے۔ جب اِس حیات بے ثبات کی یہہ نوبت ہے تو کون عاقل ہے کہ دنیا
کے دھندون میں پھنسکر اور اُن ہی میں محو ہو کر اپنے اصلی مقصد کو فراموش کرے اور راہ نجات کی
تلاش نکرے۔ فی الحقیقت یہہ دنیا دلبستگی کے قابل نہیں۔ جو لوگ اِس میں دل لگاتے ہیں اسی میں اُلجھکر
ہمیشہ مصیبتوں اور آفتوں کا شکار بنتے اور چارون گتون اور چوراسی لاکھ جونون میں حیات و اموات
پاتے ہوئے تناسخ کی زنجیروں سے سدا جکڑے رہتے ہیں۔ یہہ جیو تنہا ہر قالب میں اکیلا ہی آتا اکیلا ہی اُٹھ جاتا
اور اپنے کئے نیک و بد اعمال کی اکیلا ہی سزا یا جزا پاتا ہے۔ زن و فرزند یا دوست و اقارب کوئی شریک
نہیں ہوتا۔ اس جہان فانی میں فی الاصل نہ اپنا کوئی خویش و اقارب ہے اور نہ آپ کسی اور کا کیونکہ نہ ہم کسی
کو ساتھ لاتے ہیں اور نہ ساتھ لیجاتے ہیں جب یہاں سے کوچ کرتے ہیں سب کو جہاں کا تہاں چھوڑ جاتے
اور سب سے رشتۂ الفت توڑ جاتے ہیں۔ یہہ جسم جسے ہم اپنا سمجھکر زندگی بھر بڑے لاڈ پیار سے کھلاتے پلاتے
اور اسکی خدمتگذاری میں اپنی عمر بیش بہا کو گذار دیتے ہیں افسوس آخر الوقت یہہ بھی اپنا ساتھ نہیں دیتا
ہم محض اپنی نادانی سے اِس دنیا بھر میں سب سے زیادہ ناپاک و احسان فراموش جسم کے بناؤ سنگار میں لگے
ہوئے اپنا کام کچھہ نہیں بناتے اسکی خاطر رات دن طرح طرح کے پاپوں کی پوٹ سر پر لادتے چلے جاتے اور اپنے
کئے نیک و بد اعمال کے ثمرہ میں ہمیشہ سکھ دکھ اُٹھاتے ہیں۔ جبتک آتش ہوا و ہوس کی تیز لپٹیں ترک لذات
محسوسات کے آب سرد سے نہیں بجھائی جاتیں ہر دم اور ہر لحظہ بڑھتی ہی چلی جاتی ہیں۔ ہمنے جو صدہا
جنمہاے سابقہ کے اعمال کا بار گران اپنی گردن پر لاد رکھا ہے وہ بلا عبادت و ریاضت ہرگز ہلکا نہیں
ہو سکتا اور جبتک یہہ ہلکا نہوگا ہمکو اُسکا ثمرہ چکھنے کے لئے لا کلام اِس عالم سنسار میں بھٹکنا اور طرح طرح
کی تکلیفیں جھیلنا پڑینگی آج خوش نصیبی سے مجھے وہ موقعہ حاصل ہے جسکا ملنا اس دار ناپیدا کنار میں
بدرجہ اتم مشکل ہے مجھے لازم ہے کہ اب اس بہترین موقع کو ہاتھ سے نہ دیکر عاقبت کا سدھار کروں اور
منی دھرم اختیار کرکے حصول علم جاودانی کی طرف متوجہ ہوں۔ . . . . . . . .

غرض انھیں تصورات میں برمہہ گلال نے تمام شب گذار دی جب دن کی روشنی نمودار ہوئی صبح
کی تمام ضروریات سے فارغ ہو کر شری ارہنت دیو کی بیتراگ پرتما کے سامنے پہونچا۔ بڑی تعظیم تکریم سے دست
بستہ تین آورتی دیکر اور تین بار طواف کرکے ساشٹانگ نمسکار کیا اور اپنے خیالات و ارادت قلبی کو دُہراکر
پنچون کی ساکھی سے اُسیوقت دگمبر منی کا بھیش ظاہر و باطن میں اختیار کرلیا۔

سانس کی آمد ورفت کا آرہ ہر وقت عمر کے درخت کو کاٹتا ہے - زمانہ کا رہٹ جس مین مہروماہ بیلون کی طرح چلتے ہین ہماری عمر کے سبو چون کو لیل و نہار کی مال پر گردش مین لاتا اور عمر کے پانی سے کبھی بھرتا اور کبھی خالی کرتا ہے سورج دن مین نکلتا اور شام کو چھپتا ہے - تارے رات کو چمکتے اور صبحکو مدھم ہوجاتے ہین مگر انکا دور جاری رہتا ہے - موسم اپنے وقت پر آتے جاتے اور درخت اپنی بہارین پھولتے پھلتے رہتے ہین - مگر افسوس ہماری عمر جو غفلت مین گذرتی ہے لوٹ کر نہین آتی اور اپنا نشان حسرت کے سوا چھوڑکر نہین جاتی - ہم سالگرہ کے دن جشن کرتے اور خوشیان مناتے ہین موت کے لشکر نے جو منزل طے کی اوسپر غور نہین کرتے ورنہ ہنسی کے عوض گوشہ مین بیٹھکر روتے - دنیا ایک مہمان سرا ہے جس مین بہت سے مسافر شام کو آکر ٹھیرتے اور صبحکو جہان ارادہ ہوتا ہے چلے جاتے ہین یا کشتی ہے جسپر لوگ سوار ہوتے اور پار اترکر اپنی اپنی راہ لیتے ہین - آپس کا میل جول پرندون کا بسیرا ہے جو رات کو درختون پر آرام پاتے اور دن نکلتے ہی اپنی اپنی بولیان بول کر اڑان چھو ہو جاتے ہین یا ایک میلہ ہے جس مین دیس دیس کے آدمی کر جمع ہوجاتے اور کچھ دیر بعد بچھڑ جاتے ہین - یہ مال اور خزانے جنکو ہمنے جایز اور ناجایز طور پر جمع کیا ہے زمین مین گڑے یا کہین پڑے رہجائنگے جس طرح کھلاڑی چوسر بچھا کر بازی لگاتا اور پانسون کو پھینک کر اپنی جیت کے منصوبے باندھتا ہے ہم بھی طرح طرح کی امید رکھتے ہین مگر جب موت آدباتی ہے تو چوسر بچھی کی بچھی رہجاتی ہے -

لوگون کے لئے خصوصاً ایسے بچہ کو جو آجتک ناز و نعمت مین پلا اور گھر سے نکلکر کبھی جنگل کی صورت تک نہین دیکھی بہت ہی مشکل ہے جیون کی کریا بدرجہ اتم سخت اور ان تکلیفات کا برداشت کرنا جنکو منی سہتے ہین بڑی ٹیڑھی کھیر ہے اگر مہاراج نے معافی کا حکم دیا تو سمجھا بوجھا کر گھر لے آئینگے اگر جرم معاف نہوا اور برمھ گلال جنگل مین رہا تو چند روز مین خود ہی باز آجائیگا اس عرصہ مین سو تدبیر ہو سکتی ہین پھر یہان کسی غیر سلطنت مین جاکر آرام سے بود و باش کر سکتے ہین - کچھ ہرج نہین ہے اسوقت اسکو اجازت دیجائے - (ظاہر مین) چونکہ راجا کی عدول حکمی اچھی نہین ہے اسلئے جو کچھ تم نے خیال کیا ہے وہ مناسب اور بہتر ہے - منی بھیس اختیار کرکے راجا کو ضرور آشیرباد دینا چاہیے پھر جیسا موقع ہوگا دیکھا جائیگا ہم بخوشی اجازت دیتے ہین کہ تم منی بھیس دھار کیجے -

**برمھ گلال** - مین آپکی اس اجازت سے بہت خوش ہون آپ اطمینان رکھین کل صبح ہی آپکے حکم کی تعمیل کیجائیگی -

"رات ہوگئی برمھ گلال جین مندر مین بیٹھکر بارہ بھاونا کا تصور کرتا ہے"

## نوان سین

برمھ گلال جین مندر مین

**برمھ گلال** (اپنے دل مین) ہے صبح ہوتی ہے شام ہوتی ہے عمر یون ہی تمام ہوتی ہے افسوس دنیا کی کوئی چیز پایدار نہین ہے - حیات دولت - حکومت - عمارات - زن و فرزند - دوست عزیز سب معرض فنا مین ہین - حیات مستعار پانی کی اوس تیز دھار کی طرح جو بلندی سے پستی مین گرتی یا ندی کی مثال جو پہاڑ سے نکلکر میدان مین بہتی ہے گذرتی چلی جاتی ہے - موت کا آفتاب زندگی کے برف پر ہر دم چمکتا اور

**برمھ گلال۔** صاحبان! یہہ سانگ مصرے سانگ جیسا نہین ہی دکشا دھارن کرکے پھر تبدیل کرنا ایسا گناہ ہی جسکا نتیجہ نگود اور نرک ہین۔ وہی نگود جہان یہہ جیو انادکال (روزِ ازل) سے جنم مرن کرتا اور دکھ بھرتا ہے ایک سانس مین جسقدر وقت صرف ہوتا ہے اوسمین اٹھارہ دفعہ پیدا ہوتا اور مرتا ہے ایک اکشر سے بھی کم وہان گیان ہی سوا تکلیف راحت کا نشان نہین وہ یہہ بھی نہین جانتے کہ ہم کون اور کہان ہین اونکی تکالیف سکتہ والے کی طرح دل مین نہان ہین۔ نرک کا باس سراپا یاس ہی نہ کوئی ہمدم آس پاس ہے خود ہی راتدن کٹتے مرتے ہین مگر وقت کے پورا نہونے سے دکھ بھرتے ہین کیا آپ صاحبان پسند کرتے ہین کہ یہہ گنہگار دنیا اور عاقبت مین تیر ملامت کا نشانہ بنایا جاے دنیا مین اس فعل سے جو بدنامی ہوگی ظاہر ہے عاقبت کو بھی کیون ہاتھ سے دون سانگ تو نہین البتہ اگر آپ صاحبان دل سے میری اس درخواست کو منظور فرماتے ہین کہ مین اس دارنا پایدار سے پرہیز اور اسکے کج دار و مریز سے گریز کرکے ہمیشہ کیلئے آپ سے رخصت ہوجاؤن تو دکشا دھارن کرلون۔ اگر جلاوطنی اختیار کیجاے تو آپکو تکلیف ہوگی کیونکہ اگر آپ نے ساتھ دیا تو اس وسیع سلطنت کو یک لخت چھوڑکر کس طرح اور کہان جا سکتے ہین اگر آپ یہان رہے تو راجا آپکے ساتھ شاید نیکی کے ساتھ پیش آوین اور یہہ نہین معلوم کیا سلوک کرین پس مناسب موقع اور حال یہی بات ہے کہ آپ رضامندی کے ساتھ اجازت دین۔

**سب لوگ** (مشورہ) جلاوطنی مین سردست بڑی دقت ہے اور راجا نے صرف منتری کیسیں بنانے کا حکم دیا ہے اور چونکہ مہاراج بذات خاص نہایت نیکمزاج اور رحمدل ہین تعجب نہین کہ جرم معاف کردین۔ تارک الدنیا ہونا ہنسی کھیل نہین ہی عموماً سب

کو ان سے بالکل بے تعلق خیال کرتا ہے وہ کبھی انکے دور ہونیکی کوشش نہین کرتا اور ہمیشہ سنسار مین بھرمن کرتا ہے پس اس گناہ کا نتیجہ جو بالارادہ یا نادانستہ سرزد ہوا نرک گت ہی اور اس حالت مین بھی بہتر ہے کہ مین تارک الدنیا ہوکر موکش کا سادھن کرون۔ چونکہ منی سانگ دھارن کرکے تبدیل کرنا یا دکش کا لینا ایک ہی نتیجہ رکھتے ہین کہ مین یہان سے خارج الوطن ہوکر چلا جاؤن اب بقول شخصے دریا مین رہنا اور مگر مچھ سے بیر یہان کا قیام بالکل نامناسب ہی۔ مہاراج کا منشا بہرحال یہی ہے کہ برمھ گلال کی منحوس صورت نظر نہ آوے (ظاہر مین) مہاراج حضور نے جو حکم دیا اوسکا بجالانا مین سعادت ہی ایسا موقع نصیب کی یاوری سے ملتا ہے میرا خود ہی ارادہ تھا کہ جو گناہ سرزد ہوا ہے اوسکا کفارہ ادا کرون جب حضور کے حکم کا بھی یہی منشا ہے تو ایک منٹ دو کاج مین تعمیل کے لئے بسر و چشم حاضر ہون۔ مگر چونکہ مان باپ کی اجازت درکار ہے اسلئے امیدوار ہون کہ اجازت فرمائی جاوے۔

مہاراج۔ برمھ گلال جاؤ اب دیر کرنیکی ضرورت نہین ہی اُپدیش سننے کے لئے ہم بہت مشتاق ہین کل ہی تعمیل کرنی چاہیے۔

"برمھ گلال گھر جاتا ہی وہان تھرال ادہان باپ کو بیٹھے پاتا ہے نئی دُلہن (برمھ گلال کی عروس) بھی ایک گوشہ مین بیٹھی ہوئی ہی۔ برمھ گلال سبکو مخاطب کرکے کہتا ہے"

برمھ گلال۔ مہاراج نے حکم دیا ہے کہ اس جرم کی دو سزا مین منیون کا بھیس دھارن کرکے اُپدیش دینا یا عدول حکمی کرکے خارج الوطن ہونا۔

ستی۔ بھیس بنانے سے یہی مراد ہے نا کہ سانگ بنا کر راجہ کو اُپدیش دو اور پھر گھر واپس چلے آو اسمین ہرج کیا ہے یون بھی تو ہمیشہ تم سانگ بھرتے ہو۔

جوٹی کی آڑمین تسکار کھیلتے اور دھرم کے نام سے لذات نفسانی کو پورا کرتے ہین - اگر مہاراج کی
یہہ فرمایش اس بات کا نتیجہ ہی کہ مین رام لیلا وغیرہ مین ہمیشہ روپ بھرتا رہون اور اونکا خیال
ہو کہ جسطرح رام کرشن کا روپ تبدیل کر کے لڑکے اپنے گھر چلے جاتے ہین مُنی روپ دھارن
کر کے بھی یہی آزادی ہوگی تو جین مت مین جو شخص دکشا (ترک دنیا) لیتا ہے پھر اوسکو
چھوڑ دینے سے نرک مین جاتا ہے - دیکھو جب رکھب دیو پہلے تیرتھنکر دکشا لیگئے اونکے
ساتھ چار ہزار راجے جتی ہوگئے تھے گو وہ محض خیال ادب [illegible] سے دکشت ہوئے تھے
مگر جب اون سے جتی دھرم کی کریا کا نباہ نہوا اور وہ ایسے کام کرنے لگے جو جتی دھرم سے
خلاف ہین تو دیوتاؤن نے اونکو یہہ کہدیا کہ اس بھیس مین ایسا کام کروگے تو ڈنڈ (سزا)
دیا جائیگا - پس یہہ بات تو بالکل اختیار کرنیکے قابل ہی نہین ہی - سوانگ کے طور پر مُنی
بھیس دھارن کر کے پھر دنیا داری مین شامل ہون چونکہ یہہ عمل قابل سزا بھی ہی نہین معلوم
پھر کیا سزا ہو - اگر عدول حکمی کیجاے تو جلاوطنی اختیار کرنی پڑیگی کیونکہ ریاست مین
یہی عمل ہی جو مہاراج کی عدول حکمی کرے وہ جلاوطن کیا جاے - یہہ جسم جسکی خواہش دیوتا
بڑی آرزو سے کرتے ہین کہ جب انسان کا جسم ملیگا تو موکش سادھن کرینگے اور یہہ وقت
جسکی تمنا بیراگیون کے من مین ہمیشہ رہتی ہے کہ کب دکشا لینگے خود ہی آن پہونچا علاوہ
ازین جو گناہ مجھ سے سرزد ہوا اگرچہ نیت یہہ نہین تھی کہ راجکمار مارا جاوے مگر تقدیر اگر تخت
کے اولٹ جانے سے یہہ وقوعہ ہوگیا تو بہرحال مین ہی اس گناہ کا کرنیوالا ہون موکش
مارگ پرکاش مین سے سار کا - کی سند سے ایسے جین منی کو جو کرم کا کرتا کسی غیر ہی کو مان کر
خود پاک رہنا چاہتے ہین سانکھ مَتی کہا ہے اور لکھا ہے کہ راگادک بھاو آتما کے اصلی
بھاو تو نہین ہین مگر کسی نمِتّ (سبب) سے عارضی طور پر آتما ہی کے ہوتے ہین جو آتما

بدتر ہے۔

**برمھ گلال**۔ مہاراج کیا عرض کرون جذبے اور جوش کی حالت مین میرا نیچہ سنگھاسن
پر لگا مین نہین جانتا تھا کہ سنگھاسن اولٹ جائیگا اور یہہ قہر برپا ہوگا ہاے سنگھاسن
کیا اولٹا ہمارا نصیب اولٹ گیا۔ ہاے راجکمار یکایک کیون مُنھ موڑ لیا۔

**مہاراج**۔ بیٹا برمھ گلال بس کر جب ہمنے ہی چھاتی پر پتھر رکھ لیا تو بھی صبر کر تقدیر سے
چارہ نہین ہی دانشمندون کا قول ہے ؏

عرفی اگر بگریہ میسر شدے وصال ✤ صد سال مینوان بتمنا گریستن

چونکہ ہمارے دلون مین غم کی آگ بھڑک رہی ہی اگر تجھے منظور ہو تو ایک بات کہون۔

**برمھ گلال** (ہاتھ جوڑکر) جو ارشاد عالی ہو اوسکے بجالانے کو اپنا فخر سمجھتا ہون۔

**مہاراج**۔ زمانہ کی تاثیر سے اس پنچم کال مین ارہنت دیو یا آچارج اور مُنیون کا وجود
کہین پایا نہین جاتا لکھا ہی کہ جب وہ اُپدیش دیتے تھے انسان کیا حیوان تک
بھی متاثر ہو جاتے اور ثواب حاصل کرتے تھے روپ بھرنے مین تمکو وہ کمال حاصل
ہے جسکا بیان ثبوت کا محتاج نہین پس مابدولت کی یہہ راے کیا حکم ہے کہ تم جینی
دھرم کے دھارک سادھو کا روپ دھارن کرکے ہمکو اُپدیش کرو جس سے یہہ غم
غلط ہو۔

**برمھ گلال** (دلمین) جین شاستر مین کسی شخص کو ارہنت یا مُنیون کا سوانگ بھرنے
کی اجازت نہین ہی۔ وشنو مت مین البتہ رام لیلا اور کرشن لیلا ہوتی ہین اگرچہ
یہہ لوگ اونکو برھم کا اوتار مانتے ہین جو ناممکن ہی مگر افسوس ہی کہ جن لڑکون کو یہہ لوگ
رام اور کرشن بناتے ہین پھر اونکو اپنے روبرو نچاتے ہین یہہ شیوہ اون لوگون کا ہے

"یہی باتین ہو رہی تھین کہ کسی نے باہر سے دروازہ کھٹکھٹایا جو کھولدیا گیا"۔

**برمھ گلال کی مان**۔ اے ہے سرکاری چوبدار دروازہ پر کیون کھڑا ہے میرا تو لہو خشک ہوا جاتا ہے۔

**برمھ گلال کا باپ**۔ کہتا ہے کہ برمھ گلال کو مہاراج نے یاد فرمایا ہے۔

**برمھ گلال**۔ لو صاحبان کہنا سننا معاف کرنا اگر جیتے رہے تو آملینگے ورنہ خیر ؎

ہرچہ بادا باد ماکشتی درآب انداختیم۔

"یہ سنتے ہی برمھ گلال کی مان بیہوش ہوگئی ہل (باپ) کو فرط نقاہت سے ضعف آگیا آگے آگے چوبدار پیچھے پیچھے برمھ گلال اور تماشائیون کا ہجوم"۔

## آٹھوان سین

برمھ گلال دربار مین

**چوبدار**۔ جی مہاراج برمھ گلال نگاہ روبرو سلامت۔

**مہاراج**۔ اہا۔ بیٹا برمھ گلال تو کہان تھا۔ راجکمار تمہم دکھیارون کو منجدھار مین چھوڑکر چل بسے اب تو تیرے ہی پر نظر پڑتی ہے ہمکو ڈھارس بندھانیوالا تیری سوا کون ہے ؎

چونکہ گل رفت و گلستان شد خراب ٭ بوے گل را از کہ جوییم جز گلاب

**برمھ گلال**۔ مہاراج آپکا گنہگار پریشان روزگار سراپا تقصیر ندامت کی تصویر جذبے بیزار دیرینہ خدمتگار حاضر ہے اس سانحہ ہوش ربا کے وقوع سے چاہتا ہے کہ اگر زمین پھٹ جائے تو اوسمین سماجائے۔

**مہاراج**۔ بیٹا برمھ گلال دو ہی روز کے اندر تو آدھا نہین رہا روتے روتے تیرے رخسارون پر حلقے پڑ گئے۔ رنگ زرد ہوگیا۔ ہم تو اپنی ہی حالت کو کہتے تھے تیرا حال تو ہمسے بھی

**متھرا مل** - کچھ ہوا اس واقعہ مین تو تم محض بیگناہ ہو راجکمار نے جو سخت باتین کہی تھین اونکو سنکر کون غیرت مند چپ رہ سکتا تھا -

**برمھ گلال** - راجکمار نے جو کچھ کہا تھا وہ ضرور کسی کا سکھایا ہوا تھا کیونکہ جیسی محبت راجکمار کو میرے ساتھ تھی شاید دوسرے سے نہو - مہاراج نے جو احسان ہمارے باپ پر کیا وہ اس قابل نتھا کہ ایسی بات کے سننے سے مجھ جیسے خانہ زاد اور نمک پروردہ کو برداشت کر لینا کچھ مشکل ہو دھنباد ہے اون منیشرون کو جو ہر قسم کی تکلیفات کو سہتے اور باوجود قدرت کسیکو کچھ سزا نہین دیتے - لوگ اونکو گالیان دیتے اور مارتے ہین مگر وہ دھرم کے پابند ہین -

**متھرا مل** - غصہ ایسی بلا ہے کہ منی بھی اوس سے بمشکل بچ سکتے ہین دیکھو دیاین رشی کو جب جادو ون بنس کے راجکمارون نے تنگ کیا تو اونکو غصہ آگیا اور دوارکا شہر کو پھونک دیا -

**برمھ گلال** - سچ ہے غصہ ایسا ہی ہے جب یہہ آگ بھڑکتی ہے آدمی بالکل اندھا ہو جاتا ہے آپ جانتے ہین کہ دیاین رشی بھی ساتوین نرک مین گئے ہمکو عبرت کرنی چاہیے جو کام ہمنے کیا ہے وہ بہت خطرناک ہے -

**متھرا مل** - میری راے مین تو کچھ اندیشہ نہین ہے ظاہرا وہ کوئی الزام نہین لگا سکتے خون کی معافی دے چکے ہین -

**برمھ گلال** - پیارے دوست یہہ معافی کی سند عاقبت مین کام نہین آئیگی اور راجکمار کی موت کا نتیجہ اس تحریر سے ٹل نہین جائیگا مجھے اوس گناہ کا خوف ہے جو میرے فعل سے ہوا -

تو چند روزہ ہے عاقبت کا عذاب کس طرح برداشت کرونگا۔

"برمھ گلال اپنے خیالات مین غرق ہے اُسکا دوست تھرا مل وہان آگیا اور تنہائی مین دونون یار بیٹھے ہوے باتین کرتے ہین۔

**تھرا مل** - برمھ گلال کیا سوچ ہے ہونیہ ایک شُدنی امر تھا جو دیوتاؤن سے بھی نہین ٹلا جسطرح کسیکی لکھی ہوئی ہے وہ ٹل نہین سکتی جو پیدا ہوا وہ ایکدن موت کا لقمہ ہونیوالا ہے۔

**برمھ گلال** - یہہ تو مین جانتا ہون کہ جو ہونہار ہے وہ کسی طرح نہین ٹل سکتی اور موت سے بھی کوئی نہین بچ سکتا افسوس اس بات کا ہے کہ یہہ موت میرے ہاتھ سے واقع ہوئی اور مین ایسا کرنے پر آمادہ ہوگیا۔ دیکھو دنیا مین ہزارون آدمی اپنی موت سے مرتے ہین اونکا گناہ کسیکو نہین ہوتا مگر جو کسی کے ہاتھ سے مارا جاتا ہے قاتل کو پھانسی دیجاتی ہے راجکمار کی عمر اسیقدر رہی مگر یہہ ضرور نہین تھا کہ میرے ہاتھ سے ہوتی۔

**تھرا مل** - گیتا مین لکھا ہے کہ ارجن موقع جنگ مین اپنے خاندان کو لڑائی پر آمادہ دیکھکر بیراگ کی وجہ سے دست بردار ہوا مگر کرشن جیو جنکو بیشتر لوگ پرمیشر کا اوتار مانتے ہین اپنی قدرت کاملہ سے دکھلا دیا کہ جنکے مارنے کا خوف وہ دل مین کر رہا ہے وہ سب مرے پڑے ہین یہہ بات دیکھکر ارجن جنگ پر آمادہ ہوا۔ اسیوجہ سے تم بھی بے قصور ہو۔

**برمھ گلال** - یہہ باتین خودغرض لوگون کی لکھی ہوئی ہین جو بات ارجن کے دل مین پیدا ہوئی وہ بیراگ نہین تھا بلکہ خوف تھا اور کرشن جیو کا اُپدیش دھرم مارگ سے کچھ نسبت نہین رکھتا تھا دیکھو مہابھارت کا واقعہ جسمین اسقدر خونریزیان ہوئین پانڈون کو انجام کار دکت لینی پڑی اور سنسار کی حالت سے اونکو خوف ہوا تپشیا کرکے کرم کا ناش کیا اور موکش گئے۔

اسکا فعل تمام نہو جائے یہہ راز سربستہ ہے۔

"مہاراج اور منتری خلوت مین جاتے ہین منتری کی تجویز سے مہاراج نے اتفاق فرمایا بزم کا خاتمہ ہوتا ہے"

## ساتوان سین

جسوقت راج دربار مین برمھ گلال کے خلاف سازش کے منصوبے باندھے جارہے تھے برمھ گلال اپنے مکان مین اوس گناہ عظیم سے جو برانگیختہ ہونیکی حالت مین اوس سے سرزد ہوا تھا تنہا بیٹھا ہوا ہے اور دل مین سوچتا ہے۔

**برھمہ گلال** - افسوس دنیا کے کام عجب پیچ کے ہین۔ ہر چند ہمارے افعال ایسے ہین جنکا وقوع اسوقت تک ناممکن ہے جبتک ہم خود اونکے کرنے پر آمادہ نہون مگر بعض موقع اس قسم کے پیش آجاتے ہین جنمین دنیادار ایسکی عقل نیک کامون کے کرنے مین کجی اور بدی کے لئے بہانہ ڈھونڈھتی رہتی ہے قایم نہین رہتا اور اپنے افعال کے نتایج پر غور نہین کرتا۔ ہاے! راجکمار جو مہاراج کی آنکھون کا نور اور ہم سب کے لئے مایہ سرور تھا اوسکی زندگی کا خاتمہ ایسی طرح ہو گیا جو امید کے بالکل خلاف تھا۔ کیا یہہ ممکن ہے کہ مہاراج کے دل سے یہہ بات نکل جاے میری نحوس صورت جب اونکو نظر آیا کریگی یہہ داغ تازہ ہوتا رہیگا۔ ہاے! راجکمار کی جان ایسی بیدردی سے لیکر اپنا منھ لوگون کو کیونکر دکھلاؤنگا یہہ بے غیرت آنکھ مہاراج کے سامنے کسطرح ہونگی۔ ہو سکتا ہے کہ مہاراج اپنی عالی ہمتی سے اون وعدون کا خیال کرکے جو اونھون نے اس واقعہ سے پہلے کرلئے تھے درگذر فرمائین مگر یہہ خونریزی کا فعل جسکو مین ہونہار سے متعلق کررہا ہون کیا نتیجہ نہین دیگا اور یہہ بیج جسکو مین نے اپنے ہاتھون بویا ہے کیا پھل نہین لائیگا۔ دنیا کی بھلائی اور برائی

ہاے پھولون کے بستر کی جگہ آج اوس گلبدن کو آگ کے بچھونے پر لٹایا گیا - ہاے بوڑھا باپ جسکو یہہ امید تھی کہ ایکدن اپنے پیارے بیٹے کے ہاتھون جلایا جائیگا اس دن کے دیکھنے کو زندہ ہے ؎

حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد
روے گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد

اب جب تک بڑھ کلال زندہ ہے ہردم راجکمار کا غم والم تازہ رہیگا مگر افسوس معافی کی سند پر مینے خود دستخط کیے **دوہرہ**

پران تے سُت ادھک ہے سُت تے ادھک پران
سو دسرتھ دونون تجے ایک بچن پرمان

**منتری** - دار ناپایدار مین اکثر حادثات ایسے واقع ہوتے رہتے ہین جن مین انسان مجبور ہے جو کچھ چاہتا ہے وہ نہین ہوتا اور مصائب ناگہانی بلاے بد کی طرح آگھیرتے ہین موت ایک لازمی نتیجہ ہے جو پیش آنیوالا ہے اور ایک روز یہہ کڑوا گھونٹ سبکو پینا پڑتا ہے کوئی خاندان ایسا نہین ہے جسمین موت کا گذر نہوا ہو راجکمار کی موت سے جو صدمہ پہونچا ہے اوسکی تلافی اگر ہے تو یہی ہے کہ سنگدل قاتل اپنی سزا پاوے اگرچہ حضور نے اوسکو ایک خون کی معافی عطا فرمائی تھی مگر سب خون یکسان نہین ہین راجکمار کا خون اور ہی اور نہین جا سکتا - تدبیر سے سب مشکلات حل ہو جاتی ہین دانشمندون نے وہ وہ کام ایجاد کیے ہین جنکو دیکھکر حیرت ہوتی ہے اس فعل کا خمیازہ قاتل کو ضرور اوٹھانا پڑیگا جسکے اثر سے ہم سب زندہ درگور ہو گئے اسکی تدبیر بھی اس خادم دیرینہ کی سمجھ مین آگئی ہے اگر حضور پسند فرمائین مگر جبتک

"راجکمار کی آنکھیں بند ہوتے ہی کہرام مچ گیا۔ ماں باپ کی جو حالت ہوئی اوسکو کون
بیان کر سکتا ہے مصاحبین تک غم کے مارے بیہوش ہو گئے۔ جنازہ تیار ہوتا ہے رسم
معمولی کے ساتھ داہ کرم عمل میں آتا ہے۔

## چھٹا سین

آہ کل جہاں راج دربار لگا ہوا تھا آج وہاں چاروں طرف سناٹا ہے غنچوں کے رخسار
شبنم کے آنسوؤں سے تر ہیں۔ گل گریبان چاک کئے سر برہنہ نظر آتے ہیں۔ بلبل کے نالہ
افغان سے جگر پھٹتا ہے۔ سرو سکتہ کی حالت میں کھڑا ہے۔ قمری با آواز بلند کوکو کارتی
ہے۔ فواروں کا دم بند ہے۔ تالابوں کے لب خشک ہیں۔ باغ کا مالی جو ہمیشہ پھولوں
کی ڈالی سجا کر لایا کرتا تھا بصد حسرت و یاس یہ قطعہ پڑھ رہا ہے۔

چمن کے تخت پر جسدن شہ گل کا تجمل تھا ❋ ہزاروں بلبلوں کی فوج تھی اور شور تھا غل تھا
خزاں کے وقت جب دیکھا نہ تھا جز خار گلشن میں ❋ بتاتا باغباں رو رو یہاں غنچہ یہاں گل تھا

کوس و نقارہ کی جگہہ سر پیٹنے اور رونے کی آواز آرہی ہے چاندنی اور فرش کی جگہہ ایک
کہنہ دری بچھی ہوئی ہے۔ منتری مصاحب سب لوگ چپ چاپ سر نگوں بیٹھے ہیں مہاراج
کی آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو گر رہے ہیں۔

مہارانی۔ مہاراج دنیا کی نیرنگی اور زمانہ کی نا اتفاقی نے جو صدمہ دکھلایا کچھ کہا نہیں
جاتا ہائے کسی طرح چین نہیں آتا۔ وہ پیاری صورت وہ سلطنت کی بہار کا موہنا گلبن
کہاں چلا گیا وہ پھول جسکے دیکھنے سے جی باغ باغ ہوتا تھا کیوں مرجھا گیا۔ ہائے
ہماری آنکھیں کسکو دیکھکر شگفتہ ہونگی۔ ہائے دل شکستہ کو کسکا سہارا ہوگا۔

مہاراج۔ آہ جو پھول راجکمار کے سہرے میں سجائے جاتے وہ اسکے جنازے پر ڈالے گئے

نہین دیکھتا کہ آپکے روبرو دلایل کو پیش کرنا آفتاب کو چراغ دکھلانا ہے اور وقت بھی کم ہے اگر یادگاری کا خیال ہو تب بھی بے محل ہے۔

گئے تم تو زندہ رہا نام یہہ
بتاؤ تو آئیگا کس کام یہہ
نہ ہستی ہی جب یہہ تمھاری رہے ۞ تمھین کیا اگر یادگاری رہے
نہ محفل سے جب کوئی باقی رہے ۞ تو پھر کس طرح یاد ساقی رہے

علاوہ ازین حیات پر مجبوری ہو اوسکی تلافی کیا ہوسکتی ہے بڑے بڑے راجے شہنشاہ بڑے بڑے حکیم دولتمند لوگ اس موت کے پنجہ سے نہ چھوٹ سکے جسطرح بکس ہرن کے بچہ کو ویران جنگل مین شیر پکڑ لیتا ہے اسیطرح ہم سب پنجہ اجل مین گرفتا رہین۔ کبت
کہان ہین وے بیتر اگ جیتے جن راگ دوکھ کہان ہین وہ چکرورت جیون کھنڈ کے دھنی
کہان ہین وہ بیجہ رداون سے جیتے جن کہان ہین وہ سال بھدر لنکش ھائکے تھے گھنی
کہان ہین وہ کل کر بنس کے کرن ہارے کہان ہین وہ کام دیو کام کیسی جی رنی
ایسے تو کئی اک بار ہو گئے انتنی بیر ڈیڑھ دنا تیری باری کا ہے کو کرے منی
ہزارون نظایر موجود ہین جن سے ثابت ہوتا ہے کہ تقدیر کے آگے تدبیر بیکار ہے۔ چونکہ طاقت کم ہوتی جاتی ہے اسلئے مین اپنی معروضات کے سلسلہ کو مختصر کرتا ہون پیاری اور مہربان بابیو ایشور تمکو صبر عطا کرے۔ تمکو اُسی محبت کی قسم ہے جو میرے ساتھ رکھتے ہو کہ اس مسافر کو بدی سے یاد نفرمانا۔ رفت و گذشت کا معاملہ کام مین لانا خس و خاشاک را از دریا گذار و گل را از خار ننگ عار نمے باشد کا خیال فرماکر اس جہان بے بنیان کی باتون پر نہجانا جسکا آغاز حسرت اور انجام پچھتانا ہے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔

## روزگارم لبدھنادانی
## من کرودھم شماحذر سکنیہ

سری مہاراج ادہیراج اور مہارانی صاحبہ! یہہ فنا ہونیوالا جسم جسکو آپ پیار کرتے اور جسکو اپنی
آنکھون کا نور او جسم کا سرور خیال فرماتے ہین فانی تھا۔ بزرگون کا قول ہے
راثشا یہ۔ مان باپ کا اولاد کے ساتھ محبت کا ہونا مصنوعی بات نہین ہے اگر کہا جائے
کہ انسان اولاد کی محبت اس غرض سے کرتا ہے کہ جوان ہوکر اونکو کچھ آرام پہونچاسکا تو
جانور جنکو اس نتیجہ سے کچھ بھی تعلق نہین ہے کیون بچون کی محبت کرتے ہین ہرنی اور گائے
کو اس جذبہ کا اسقدر جوش ہے کہ اگر اونکے بچون کو شیر اوٹھا لیجاے تو وہ اپنی طاقت
کا خیال نکرکے مقابلہ کرتے ہین پس یہہ محبت ایک طبعی امر ہے اور اس کرم نتیجہ جو ہے
تمام دنیا کو غفلت کے نشہ مین چور کر رکھا ہے بقدر جس سے تعلق زیادہ ہوتا ہے اوسیقدر
اوسکے جدا ہوجانے سے رنج ہوتا ہے پس ایسے تعلقات جنکا خاتمہ ہونیوالا ہے اور مجبورا
ایکدن جاتے رہینگے پہلے ہی سے اونکو کیون نہ چھوڑ دیا جاے آپکے دلون کو میرے
اس بے وقت کے مرنے سے جو صدمہ پہونچنے والا ہے مین اس سے ناواقف نہین ہون
کیونکہ میرے سوا کوئی دوسرا بیٹا آپکے نہین ہے اول تو امید ہے کہ میرے بعد آپکا غنچہ
دل کسی نسیم امید سے کھل جاے اگر ایسا نہو تب بھی خیال کرنا چاہیے کہ تمام رشتے اور
خیالات بقاء نسل ایک موہوم بنیاد پر مبنی ہے جوان ہوکر کام مین آنا تو خیال ہی خیال
ہے کیونکہ کسیکو معلوم نہین کہ اولاد کے جوان ہونے تک خود بھی زندہ رہین یا نرہین رہا پرلوک
مین کام آنا وہ لوگ بتلاتے ہین جو اصول دھرم سے ناواقف ہین یا جو ایسے مذاہب سے
تعلق رکھتے ہین جنکا موجد کوئی غرض نفسانی رکھتا تھا مین اس بحث کو اس لئے طول

تھے نہ دشمن نہ ہم تم کسیکی پروا رکھتے تھے نہ کچھ کاروبار جو کچھ ہمنے دیکھا خواب تھا یا فسانہ
ہمارا تمھارا ملنا ایک حیلہ تھا یا بہانہ - بازیگر جسطرح پتلیون کو تار پر نچاتا ہے ہمارے کرم ہمکو
رُلاتے ہنساتے اور دوست دشمن بناتے ہین - یہہ جسم جو نظر آتے ہین ایکدن خاک ہوجائنگے
اور انکے ذرّے زمین و آسمان مین اُڑتے پھرینگے یہہ صورتین صرف خیال کی تصویرین اور خواب
کی کہانی ہوجائینگی - جبتک ہمارا تمھارا ساتھ رہا حتے الامکان مین نے اپنے جذبات دلی
اور خیالات کو تمھارے حقوق کے بجالانے پر مصروف رکھا - تم جانتے ہو کہ تھوڑی دیر کے
لئے جب چار آدمی ملکر بیٹھتے ہین اور آپسمین بات چیت کرتے ہین تو گو اون مین کیسا ہی ربط
ہوا یا کیون نہو مگر ذات انسانی کا خاصہ ہے کہ شکر رنجی ہوجاتی ہے ہمارا تعلق ایک
... ... ناممکن ہے کہ ایسی فروگذاشت دونون فریق کرتے رہے ہون چونکہ یہہ موقع اس
قسم کا آگیا ہے کہ ہم تم ہمیشہ کیلئے ایکدوسرے سے جدا ہون اسلئے مین آپ صاحبان
سے معافی مانگتا ہون اور اپنے تعلقات اور اونکے متعلق خیالات کو اس جسم کے ساتھ
چھوڑتا ہون - پیارے مصاحبین جس فعل کا خمیازہ اس ناشاد کو اوٹھانا پڑا وہ سب
صحبت بد کا نتیجہ ہے مین جسقدر سوچتا ہون اور میرا خیال پرواز کرتا ہے یہی معلوم ہوتا ہے
کہ مین بد تھا آپ نیک تھے مگر انجام کے نہ سوچنے مین سب ایک تھے - مینے عمر گرانمایہ کو
ضایع کیا نہ دُنیا کا کوئی کام سنوارا نہ پرلوک کیلئے کچھ سہارا پیدا کیا راجکماروں کے لئے
جن باتون کی ضرورت ہوتی ہے نہ اونکو سیکھا نہ کوئی ایسا کام کیا جس سے اخلاقی سوسائٹی
کو کچھ فایدہ پہونچتا اگر مین چاہتا تو آپ صاحبان بجائے اسکے کہ میرا دل سیر و تماشے
سے بہلائین اور سانگ اور ناٹک دکھلائین مفید کامون کی طرف راغب ہوتے افسوس
تمھارا ایسا ہونا بھی میری ہی ناسمجھی کا نتیجہ تھا

تیرے نیچے جو اجل کا نمونہ ہین کیا اون مین ضعف آگیا۔ تیرا جوش اور جذبہ جو خونخوار ہونا چاہیے کیا ٹھنڈا پڑگیا تو کیون کانپتا ہے معلوم ہوتا ہے کہ تو شیر نہین ہی بلکہ تیری ماں گیدڑ کی مادہ ہے جس سے تو پیدا ہوا

## دوہرہ

سنگھ نہین تو سیال ہی مارت نا ہین سکار
برتھا جنم مننی دیو جیون کو دہکار

(شیر یہ سنکر غصہ مین بھر جاتا اور راجکمار کے سنگھاسن پر زور سے طمانچہ لگاتا ہے سنگھاسن طمانچہ کے صدمہ سے اولٹ جاتا اور راجکمار نیچے دیکر پانون کو چھوڑ اور شیر راج دربار سے دہاڑتا اور گرجتا ہوا غایب ہو جاتا ہے۔

## پانچوان سین

### جوان موت

راجکمار کے گرتے ہی دربار بزم ماتم بنگیا مہاراج اور مصاحبین نے دوڑ کر سنگھاسن کو اوٹھایا مگر راجکمار کے جگر مین تخت کی میخ ایسی بڈھب لگی تھی کہ جس سے جان کی دشوار معلوم ہوتی تھی ہر چند علاج اور کوشش کیگئی مگر کچھ کارگر نہوئی۔ راجکمار کا سر مہاراج کے زانو پر ہے ماں بھی پاس ہے مصاحبین عبرت اور حسرت کی نگاہ سے دیکھ رہے ہین۔

راجکمار۔ پیارو دنیا کے تعلقات جسطرح پیدا ہوتے ہین اوسی طرح اونکا خاتمہ ہوتا ہے۔ ہمارا انحصار اعلاپ کرم کے سمبندھ سے ہوا تھا جو برق کے سایہ کی طرح ناپایدار اور ایک اتفاقی بات تھی۔ پہلے ہم تم ایکدوسرے کو نہ جانتے تھے نہ پہچانتے نہ ہم تم دوست

مصاحبین۔ نہین شبہ کچھ نہین۔ شیر کی آنکھ راجکمار کے قدمون پر لگی ہوئی ہین اوسنے ابتک بکری کے بچہ کو دیکھا نہین ہے۔

"شیر کی نگاہ بکری کے بچہ پر پڑتی ہے اور غصہ سے آنکھون مین سُرخی آجاتی ہے"

شیر (دلمین) افسوس اس تہ کو مین نے نہ سمجھا ان لوگون نے مجھ کو شرمندہ کرادیا! اور اونکا داؤ چل گیا۔ دیا ہی دھرم کا مول ہے دیا ہی دھرم کا لکشن ہے خونریزی کا نتیجہ جہنم ہے آہ! وہ جہنم جسکی ہر ایک چیز دکھ سے لدی ہوئی ہے خیالات مین سختی اور سنگدلی ہے۔ بیرحمی اور ظلم ہر کام سے ٹپکتا ہے۔ اجسام ڈراونے اور ناموزون ہین۔ خواہش بیحد مگر میسر کچھ نہین آتا۔ اسُر کمار (نرک مین سیر کرنیوالے دیوتا) نارکیون کو آپسمین لڑاتے ہین دوزخ کی زمینین اقسام و انواع کی کروہات سے پُر ہین جہان اسقدر گرمی اور سردی ہے کہ ایک لاکھ من کا لوہے کا گولا وہان تک پہونچتے ہوے گرم ہو کر گل جاتا یا سرد ہو کر ٹوٹ جاتا ہے۔ درختون کے پتے تلوار کی دھار سے زیادہ تیز ہین اگر اونکے نیچے نارکی آرام لینا چاہتا ہے تو بدن پر گرتے اور زخمی کر دیتے ہین۔ پیاس اور بھوکھ اسقدر ہے کہ تمام دُنیا مین جسقدر پانی اور کھانے کی چیزین ہین اگر مل جائین تو اون سے سیری حاصل نہو مگر پانی کا ایک قطرہ اور اناج کا ایک دانہ نہین مل سکتا جو لوگ مانس کھاتے ہین اونکا مانس نوچکر اونکو کھلایا جاتا ہے۔ خون اور ریم کی ندیان جاری ہین۔ زانیون کے بدن سے لوہے کی گرم پتلیان لگائی جاتی ہین۔ نارکی ایک دوسرے کو مارتے مگر بلا موت نہین مر سکتے ہین۔

"اس خیال کے آتے ہی شیر کانپتا ہے اور اودھر سے آنکھ پھیر کر نیچی کر لیتا ہے"

راجکمار۔ اے شیر کیا تو نام ہی کا شیر ہے۔ کیا تو آنکھون سے کچھ نہین دیکھتا

اسی موقع پر ہمارا راجکمار سبھا مین بیٹھا ہے منتری مصاحب سب دربار مین حاضر ہین۔

راجکمار۔ برمھ گلال نے وعدہ تو پکا کیا ہے دیکھین کیسا شیر بنتا ہے۔

مصاحب۔ حضور جانتے ہین برمھ گلال نے اس فن کو کمال پر پہونچا دیا نہیہ ممکن ہے کہ برمھ گلال کو کسی طرح جھینپ حاصل ہو جیسا اوسکو کمال ہے اوسکے ساتھ ہی غرور بھی ہے اور وہ ہر شخص کو شرمندہ کر دیتا اور ہنسی اوڑاتا ہے۔

حاسد۔ تدبیر تو مین بتلا دیتا ہون اور دیکھ لینا شرمندہ بھی کیسا کچھ ہوتا ہے۔

راجکمار۔ ہان ہان بتلاو تو سہی ایسی کیا تدبیر ہے۔

"حاسد کچھ کان مین کہتا ہے اور سب مسکراتے ہین۔ ایک بکری کا بچہ دربار مین لا کر باندھتے ہین"

"چاند نکل آیا ہے تاریکی کم ہوتی جاتی ہے یکایک گوشہ جنگل سے ایک شور اوٹھا خبر ہوا لیے جانور بھاگتے آدمی دوڑتے ناواقف لوگ ایک دوسرے کو دیکھتے جاتے ہین شیر کی گرج کان مین آتی ہے قدمون کی چاپ سنائی دیتی ہے تماشائیون کا ہجوم ہے شیر راج دربار مین آکر کھڑا ہو گیا۔

راجکمار۔ واہ کیا کہنے ایسا روپ کسطرح بنا لیا ذرا بھی تو فرق نہین ہے جسم کو کیسا قابو مین کیا ہے وہی چال وہی رنگ وہی گرج وہی زور۔ یہی در اصل کمال ہے!

مصاحبین۔ اسمین کیا شک ہے حضور علم سیمیا جو صرف سنتے آئے ہین آج آنکھون سے دیکھ لیا اگر یہہ کایا پلٹ کا فن نہین ہے تو اور کیا ہے۔

حاسد۔ صورت تو بالکل شیر کی ہے مگر سیرت نہین ہے۔

حضور فرمائینگے اسکا سرانجام بخوبی ہو سکیگا۔

برمھ گلال- کیون نہین ممکن تو سب ہے پرندون کی بولی تو کچھ مشکل نہین ہے البتہ درندون کی وضع ایک خوفناک حالت ہے جسکا نتیجہ بھی غالبًا اندیشہ سے خالی نہین ہے

راجکمار- اندیشہ سے کیا خالی نہین البتہ مشکل ہے۔

برمھ گلال۔ مشکل بھی ہے مگر درندون کی نقل کو حسب اصل کرکے دکھلایا جاوے نو خطرناک ہے کا اوسکے نتایج جس قسم کے ہونے ممکن ہین کسقدر ہولناک ہین۔

حاضرین۔ ہولناک ہون مگر ہم بچے نہین ہین جنکو بھیڑیا اوٹھا لیجاے۔ جانور نہین ہین کہ شیر کی گرج سے سہم کر بھاگ جائین۔

راجکمار۔ معلوم نہین ہوتا کہ اندیشہ کس بات کا ہے اگر یہی خوف ہے تو لو ایک خون کی معافی اس سند مین ہے۔

برمھ گلال- اگر حضور کو اسقدر اصرار ہے تو مین مجبور ہون مگر سند پر مہاراج کے دستخط ہونے ضروری ہین۔

"راجکمار جاتا ہے اور مہاراج کے دستخط کرا کے سند برمھ گلال کو دیتا ہے اور پردہ گرتا اور سب لوگ چلے جاتے ہین۔

## چوتھا سین

دنیا مین تاریکی پھیلی ہوئی ہے اندھیرا مست ہاتھی کی طرح جھوم کر دنیا کی چیزون پر پردہ ڈالتا ہے۔ مشرق کی گپھا سے چندرمان شیر کا روپ بنائے ہوے آکاش کے میدان مین نمودار ہوا اور تاریکی کا ہاتھی مقابلہ کو تیار ہوگیا۔ شیر نے اوسکو ایسا پچھاڑا کہ تارون کی گج موتی اوسکی پیشانی سے نکلکر بکھر گئے عروس شب نے ان موتیون سے اپنی مانگ کو سجا لیا

مہاراج - دنیا کے تعلقات ایکدن ختم ہونے والے ہین عیش و آرام خیالی تصویرین
کا نام ہے جو اس طلسم مین دکھلائی دیتے ہین جو صدمہ تمہارے دلپر گذر رہا ہے ہم
اوس سے واقف ہین ہمپر تمہارے خاندان کا حال سب روشن ہے تمہارا بھائی دیرگھ
ہماری سوسائٹی کا ایک ممبر تھا اب تم راج کے تعلق سے اپنا جی بہلاؤ کچھ دن بعد تمہاری
اور شادی ہوجائیگی اور شاید پہلی حالت پر تم آجاؤ سہ رنج و راحت گیتی مرنجان دل اے خوشم
کہ این دور جہان گاہ چنین گاہ چنان باشد ❊

## تیسرا سین

مصاحت کا رنگ خوب جما مہاراج کی مہربانی سے ایک عالیخاندان اور خوبصورت عورت سے
شادی ہوگئی اور نہایت حسین لڑکا پیدا ہوا جسکا نام برہم گلال رکھا گیا جسنے قلیل
عرصہ مین سنسکرت زبان اور جین شاستر مین استعداد کافی حاصل کرلی مگر صحبت بد کی
خرابی سے سانگ اور ناٹک مین وہ کمال پہونچایا کہ راجکمار اوسکی صحبت سے محظوظ
ہوتا اور خود مہاراج بھی خوش ہوتے اندرسبھا - بکاولی - رام لیلا - کرشن لیلا کے
تماشے ہوتے اور اون مین برہم گلال کا روپ اول نمبر رہتا -
راجکمار - حاضرین جلسہ آپ صاحبان دیکھتے ہو کہ ہمارے دوست برہم گلال کے
تماشون او بہروپ نے جہان مین ایک دھوم مچادی کیا عورت کیا مرد گھر مین ہون یا
باہر جب دیکھو یہی ذکر کرتے ہین - کل مہاراج فرماتے تھے کہ انسان کا روپ بنانا کچھ مشکل
نہین ہے مگر درندون پرندون کا روپ سوائے علم سیمیا کے ناممکن ہے -
مصاحبین - حضور نے یہہ کیا فرمایا برہم گلال کو وہ کمال حاصل ہے کہ پرندون
اور درندون کی بولی اور وضع کی نقل کو اصل کر دکھلاوے ہم امید کرتے ہین کہ جو ارشاد

ہل۔ ہاتھوں کو سر پر مار کر غلط غم سے بیہوش ہو کر زمین پر گرتا ہے اور دونوں شخص جو
رحمدل اور رقیق القلب معلوم ہوتے ہیں ہائے بیہوش دین دنیا فراموش دوست کے
پاس بیٹھے ہوئے ہیں لوگوں کا ہجوم ہو گیا والی شہر کی سواری آ گئی رستہ رک گیا۔"

## دوسرا سین

صبح کا وقت ہے ٹھنڈی ہوا چل رہی ہے تاروں کی جوت مدھم پڑ گئی چاند تمام رات کا
گشت کر کے اپنے قیام گاہ کی طرف چل رہا ہے پھولوں کے منھ پر شبنم نے پانی چھڑکا
غنچوں کی زبان کھل گئی ایک کمرے میں پلنگ پر بیہوش آدمی لیٹا ہوا ہے تیمارداروں
نے لخلخہ سونگھایا صندل وغیرہ کا لیپ پیشانی پر رکھا ہے ایک طرف مہاراج کرسی
پر رونق افروز ہیں۔ بیمار کو ہوش آتا ہے چاروں طرف اجنبی لوگوں کو دیکھتا ہے
اور حیران ہو کر چونکتا ہے۔

ہل۔ آگ۔ آگ۔ آگ۔ زمین آگ آسمان آگ پلنگ آگ یہ وہ ہم تم سب آگ۔

منتری۔ بھائی ہوش میں آؤ دیکھو مہاراج براجمان ہیں ایسا رحمدل رئیس
خدا سلامت رکھے کہاں ہے جیسے اپنے مہاراج ہیں۔ تمہارے ہی لئے یہ سب
سامان ہے جسے تم دیکھتے ہو۔

ہل۔ ہیں میں کہاں ہوں کیا میں اوس آگ سے نکل آیا جس نے میرے پیارے
بچوں غمگسار عورت سعد بھائی کو اپنا لقمہ بنا لیا۔ ہائے میں جی کر کیا کرونگا۔ بھائیو
مجھے مت نکالو ایسے کمبخت کو بچانے سے کیا ملیگا ؎ در محفل خود راہ مدہ ہمچو منے را
آزردہ دل آزردہ کند انجمنے را +

کیسی بیتابی سے پیار کر رہا ہے اور ایک دوسرے کو ایسی محبت بھری نگاہ سے دیکھتا ہے
جسمین حسرت جھلک رہی ہے مگر رات کی آمد نے اونکا یہہ حال کر دیا جدائی کی گھڑیان شمار
کر رہے ہین۔

کوئی اور شخص (اپنے ساتھی سے) ہائے آفت سی آفت بیان کرتے ہوے رونگٹے
کھڑے ہوتے ہین۔ کل دوپہر کا وقت تھا جب وہ زور کی آندھی چلی یکایک بیدا زتی پروارون
کے محلہ مین آگ لگ گئی چونکہ چھپر زیادہ تھے ہوا کے زور نے تھوڑی ہی دیر مین سارے
محلہ کو گھیر لیا رئیس کی طرف سے بہت کچھ مدد ہوئی پانی انجن کے ذریعہ سے پہونچایا گیا
بہت سے لوگ مشک اور گھڑے لیکر دوڑے مگر آگ نے سب کا منھ پھیر دیا کچھ
تدبیر کارگر نہوئی۔ کچی دیوارین انگریزی بھٹون کی طرح از خود لال ہو ہو کر رہ گئین
مکانات کی لکڑیان اور بڑے بڑے شہتیر تنکون کی طرح جل گئے۔ مولشی جو گھرون
مین بندھے ہوے تھے اون مین سے کوئی نہ نکل سکا۔ بعض آدمی بھی جان بر نہو سکے
افسوس اور ہائے افسوس ایک گھر کا تو یہہ حال ہوا کہ نہ کوئی آدمی زندہ رہا نہ کوئی
جانور بچا وہ حال ہوگیا ؎

بر مزار ما غریبان نے چراغے نے گلے
نے پر پروانہ یابی نے صدائے بلبلے

ہل (چونک کر) بھائیو وہ کس کا گھر تھا کچھ معلوم ہے۔

وہی شخص۔ سُنا ہے کہ اوس گھر کا ایک آدمی جو تین دن ہوے کسی کام کو
کسی گانون مین گیا ہوا تھا ایک وہ تو شاید بچگیا مگر دیرگھ جو اوسکا بڑا بھائی تھا
مع اپنے تمام خاندان کے جل گیا۔

# ویراگ کوتوال

## پہلا سین

دوپہر ڈھل گیا ہے آفتاب کا جوش کمی پر ہے۔ مسافرون نے درختون کے نیچے آرام پالیا اب گٹھری بغل مین داب کر قدم اوٹھائے جارہے ہین۔ کام کرنیوالے کاریگر جو ستانی کے لئے ذرا لیٹ گئے تھے پھر تیار ہو گئے۔ درختون کا سایہ لمبا ہو چلا ہے۔ تاڑون کے گرد پرندون کا ہجوم ہے۔ چوپائے جنگل سے چرچگ کر بستی کی طرف جارہے ہین۔ ہمارا دوست مسافر جو کسی کام کے لئے گانون کو گیا تھا اون ضروریات کو لئے ہوئے گھر کو واپس آرہا ہے جنکے لئے دو تین روز ہوئے گھر سے روانہ ہوا تھا۔

**ہل** (اپنے دلمین) اچھی ساعت گھر سے چلے تھے کام تو سب ٹھیک ہو گیا اب تھوڑی ہی دیر مین اپنے کنبہ سے ملونگا ننھے بچے جو واپسی کا انتظار کر رہے ہونگے اونکو یہہ کھلونے دونگا۔ پیاری عورت جو میری جدائی سے بیتاب ہو گی میرے پہونچنے پر پھول کی طرح کھل جائیگی دونون بھائی باہم بیٹھکر سکھ دکھ کی باتین کرینگے۔ آہا دیکھو پرندے کیسی اُمنگ مین بھرے ہوئے اپنے آشیانون کو آرہے ہین۔ نر و مادہ تو ساتھ ہین مگر دن کے بچھڑے ہوئے پیارے بچون کے دیکھنے کا شوق لگا ہوا ہے چونچ مین کچھ دانے بھی اوٹھا رکھے ہین اونکو جا کر کھلائینگے۔ دیکھو چکوا چکوی کا جوڑا

احاطہ کی لین مین بڑا دروازہ ہے۔ طرم کے بجنے کا آوازہ ہے۔ اوپر نگاہ اوٹھائی تو بڑے بڑے حرفون مین یہہ عبارت لکھی ہوئی نظر آئی۔

”जगतकायस्वभावौवासंवेगवैराग्यार्थं“

ترجمہ ”جہان فانی اور دوروزہ زندگانی پر غور کرنا عبرت اور ترک دنیا کا سبب ہے“ سیک گیان کا گاس لیمپ روشن ہے۔ پرمان کا خیمہ دلائل کی قنات سے مزین ہے۔ استقلال کی منیر بچھائے ہمت کی کرسی پر اودیت ٹکٹ بابو بیٹھا سیک گیان کے ٹکٹ تقسیم کرتا ہے۔ ہمارا مسافر بھی پہونچگیا اور ٹکٹ لیتے ہی دروازہ کے اندر داخل ہوا۔ اب جو تماشا اوسنے دیکھا اور جو حظ اوسنے اوٹھایا اوسکو وہی جانتا ہوگا۔ مگر مسافر نے اپنے وطن پہونچکر اوسکی کیفیت جو یارون کو سنائی۔ وہ ہمنے بھی سُن پائی۔ لہذا ناظرین شائقین کرتے ہین۔ ناول کے پیرایہ مین رطب ویابس آگے دھرتے ہین۔

راقم

منگت رائے جینی نایب سرشتہ دار محکمہ عالیہ وزارت

ریاست پٹیالہ

عیش کی بات فسانہ ہوجائیگی۔ عذاب عاقبت کے لئے بہانہ بنجائیگی۔ آپ نے جسقدر تماشے
ملاحظہ کئے ہونگے۔ عذاب خرید کر دام مفت مین دیے ہونگے۔ عشق کے مضامین سے ناٹک
بدنام ہے خراب اثر ڈالنے مین مشہور انام ہے۔ فرضی شہزادہ آتا ہے کسی سے عشق لگاتا
ہے۔ پریان اوڑا لیجاتی ہین عیش اوڑاتی یا کنوے مین بند کرتی یا خود عشق مین مرتی ہین۔
کہین جادوگری کا طلسم بنتا ہے۔ شہزادہ ہرن یا بندر بنکر سر دھنتا ہے۔ گرمین جس
کمپنی کا ایجنٹ ہون وہ پرتھمان جوگ نگر کی رہنے والی ہے۔ اوسکے نتیجہ خیز عبرت انگیز تماشون
نے جہان مین شہرت ڈالی ہے روز افزون بول بالا ہے سب سے اوسکا ڈھنگ نرالا ہے باتون
مین آدمی بناتی ہے ہنسی مین آدمیت سکھلاتی ہے۔ اخلاق کی ایک بات ہے مذہبی تعلیم
گویا کرامات ہے۔ طرز تمدن کو رہبر کامل ہے۔ علم آخرت کی عالم اور عامل ہے جین دھرم بودھ
کے نام سے کمپنی موسوم ہے جسکی اشاعت سے دنیا مین دھوم ہے۔ آج کا تماشا
قابل دید ہے۔ واللہ دیدہ ہے نہ شنیدہ ہے۔ رات کے نو بجے شروع ہوکر چار بجے
تماشا اوٹھ جائیگا۔ جو شخص دیکھنے نہ جائیگا تمام عمر پچھتائیگا۔ سولھوین صدی عیسوی
کے انجام کی سچی داستان ہے جسکی مفصل کیفیت اسوقت ناقابل بیان ہے۔ عبرت
اور حیرت کی کہانی ہے۔ اصول جین دھرم کی کیفیت بتانی ہے۔ ہنسی مین دنیا کا ترک
دکھلائیگی۔ صحبت بد کے نتایج اچھی طرح جتائیگی۔ سچی دوستی کا اظہار ہے۔ کشتی کے
ساتھ لوہے کا بیڑا بھی پار ہے۔ لو صاحب وداعی سلام ہے۔ خاتمہ کلام ہے" سوار
نے ایڑ لگائی۔ ساتھی نے شہنائی بجائی۔ تماشائیون نے قدم اوٹھایا۔ مسافر کا دل
بھی جھر جھرایا۔ بازار مین جا ضروریات سے فراغت پا آٹھ بجے سے کمپنی کا پتہ لگایا اور
تماشاگاہ کو ڈھونڈھ پایا۔ کیا دیکھتا ہے عجب عالم ہے۔ ایک عالم ڈٹا کھڑا ہے

پانی کی لہرون نے عجیب سمان باندھا ہے گویا آب روان کے اوڑھنے پر منقش کی جھالر
لگائی ہے چرند چرِ چگ کر تالابون پر پانی پی رہے ہین - پرند درختون پر جھوم جھوم کر زمزمہ سرائی
کر رہے ہین - امیر لوگ بگھیون پر ہوا خوری کرتے پھرتے ہین - کام کاج کرنیوالے شہر
کی طرف شادان و فرحان جارہے ہین - شہر کا پھاٹک سر بفلک کشیدہ ہے جسپر لوہے
کے کیواڑ لگے ہین کانسٹبل ادھر اودھر ٹہلتے ہین - آبادی اسقدر ہے کہ شائقین کی
سیر و گلگشت سے زمین پر پانون دھرنے کو جگہہ نہین ملتی - سڑک دو رویہ نہایت خوش
قطع مکان دونون طرف مصفا - نالیان پٹری پر نہایت خوبصورت پھولون کے
گملے دھرے ہوے ہین - سقے پانی چھڑکتے ہین - گلزار کی کیفیت نظر آرہی ہے - پریون کا
خرام ناز عاشقان جانباز کا سوز و گداز - شعر خوانی جادو بیانی دل کو تڑپاتی ہے - بذلہ سنجی
اور لطیفہ گوئی زندہ دلون کو پھڑکاتی ہے - اتنے مین بہت سا ہجوم نظر آیا - چارون
طرف سے لوگ گھیر آلے ہین - بیچ مین ایک شخص گھوڑے پری چہرہ پر سوار کوٹ پتلون ڈاٹے
ٹیکا سر پر سجاے آہستہ آہستہ کچھ کہتا ہوا چلا آتا ہے - شہر کا چاندنی چوک چوڑا کا
بازار تماشائیون کا ہجوم اسقدر ہوا کہ سوار ٹھیر گیا - لوگ گھیر کر کھڑے ہو گئے - سوار
کے ہاتھ مین اشتہارون کا طبلق ہے اور بلند آواز سے کہتا ہے "سامعین سراپا انتظار
اس شہر پر بہار مین ایک دو کلمے گوش گزار کرنیکو یہہ مسافر دور از دیار پکار کر کہتا ہے اگر
آپکی طبع عالی و وقار پر گران نہ گذرے تو گوش دل سے سماعت فرمائیے ہمکو ممنون بنائیے
دنیا تماشا گاہ ہے - انسان مسافر سر راہ ہے - دانشمندون کا قول ہے جو غور کیجیے
تو انمول ہے - حیات مستعار ہے - گرم موت کا بازار ہے - اگرچہ دنیا جو نمونہ عبرت ہے اسکا
ہر کام پر ذلت ہے - گرچہ لوگ غفلت مین گذارتے ہین - انجام کار حیرت مین سر مارتے ہین -

نوجوان آدمیون کے اخلاق پر ناقص اثر پڑتا ہے یہی وجہ ہے کہ مہذب لوگ عموماً انکو
مطالعہ کے قابل خیال نہین کرتے۔ مگر اسمین کسیکو کلام نہین ہے کہ یہہ طرز اثر ڈالنے
کے لئے اعلیٰ ذریعہ ہے۔ راقم کو خود اور راقم کے نور العین مہابیر پرشاد کو خصوصاً
اس فن کی کتابین مطالعہ کرنیکا بہت شوق ہے اوسنے یہہ راے دی کہ کوئی ناول
اس قسم کا دیکھنے مین نہین آیا کہ جس سے دُنیا کی ناپائداری اور اخلاق کی درستی۔
دھرم کی ترقی کے خیالات ظاہر ہون جین دھرم جو ہمارا خاندانی مذہب ہے۔ روز بروز ایسا
کمی پر ہے کہ عام طور پر اوسکا چرچا کم پایا جاتا ہے۔ غیر مذہب والے اوسکو ناستک کی ایک
شاخ سمجھتے ہین جسکی وجہ زیادہ تر یہہ ہے کہ جین دھرم کا بیان جین شاستروں مین ہے
جو جینیون کے سوا غیرون سے چھپاے جاتے ہین۔ جینی لوگ بھی اکثر جو فارسی انگریزی
جاننے والے ہین۔ جین مندرون مین جاکر سننے کی تکلیف گوارا نہین کرتے اور انکے
خیالات مذہبی مذاق سے بالکل عاری ہین پس اگر کوئی مضمون جس سے جین دھرم
کے خیالات ناول کے پیرایہ مین ظاہر ہوسکین مرتب کیا جاوے تو فایدہ سے خالی نہوگا
چونکہ راقم کی لیاقت اس درجہ کی نہین ہے کہ فوراً اس منصوبہ پر مستعد ہوکر لکھنا
شروع کردیتا اسلئے کچھ دنون تک خواب حیرت مین رہا تائید غیبی سے اوس عالم خوابمین
جو نظر آیا اوسکی کیفیت ذیل مین درج ہے۔

## خواب حیرت

مسافر غریب الوطن سفر کی صعوبت سے پژمردہ تمام دن کا تھکا ہوا اوتارے کا مقام
تلاش کررہا ہے۔ دور سے ایک بڑا عالیشان شہر نظر آیا۔ آفتاب کی شعاعون سے
سواد شہر کے تالاب سنہرے پانی سے لبریز معلوم ہوتے ہین ہوا کے جھونکون سے

اوم

# ویراگ کوتوہل

## تمہید

ناوِل یا ناٹک کا رواج اور چرچا عموماً آجکل اسقدر ہے کہ اسکی بابت یہہ لکھنا کہ وہ کیا چیز ہین ایک ایسی بات ہے کہ سورج کو چراغ سے دکھلایا جاوے - اگرچہ انگریزی تعلیم اور نئی روشنی کے مذاق کو بادی النظر مین ان چیزون کا مخزن خیال کیا جاتا ہے مگر بتامل غور کرنے اور علم تاریخ کے مطالعہ سے ثابت اور واضح ہوتا ہے کہ اس فن کی صرف تجدید ہوئی ہے ایجاد نہین ہوا زبان سنسکرت مین جسکے قدیم ہونے مین کسیکو شک نہین ہو سکتا اِن دُرہاے مکنون اور جواہرات بوقلمون کا ذخیرہ بہت کچھ موجود ہے - پنڈت کالیداس کے ناٹک جو راجہ بھوج کے زمانہ مین تصنیف ہوے اس لعل بے بہا کے لئے ایک ایسے جوہری کی دوکان ہے جسپر عوام کے لئے زبان کے مشکل ہونیکا پردہ لٹکا ہوا ہے - سکنتلا ناٹک وغیرہ اور زبانون مین بھی ترجمہ ہوے جس سے اس مذاق کی کیفیت چھپی نہین رہی اسمین شک نہین کہ یہہ طرز طبیعتون پر اثر ڈالنے کیلئے الکٹری سٹی (بجلی) کا کام دیتا ہے زمانہ حال مین جو ناول یا ناٹک تصنیف ہوتے ہین افسوس ہے کہ مضامین عشقیہ کا رنگ اون پر دیا جاتا ہے جس سے

# ہنومان چرتر ناول

از سنسکرت جین رامائن مصنفہ شری رودی شین آچاریہ

نہایت دلچسپ تواریخی و اخلاقی ناول - شجاعت و بہادری کے دیوتا ہنومان کی پیدایش ان انجنا کی
حسرت بھری داستان اور اسپر اوسکے شوہر پون انجی کی فرقت میں پورے بائیس سال تک سخت [illegible]
و بہتیری سوگند شیوالی راتوں کا فوٹو - اس نامی بہادر کی اصلی پیدایش اور اسکا رامائن تلسی کرت و انکی
وغیرہ سے مقابلہ - وقت تولید کا زایچہ معہ احکامات دوازدہ خانہائے زایچہ لقاعدہ علم نجوم نیز چند
جنم ہائے سابقہ کی مختصر سرگذشت - اس نیک نفس بہادر کی سچی شجاعت کے نمونے و جنگی کارہائے
نمایاں کے خاکے - صدہا قابل دید فوٹوؤں و ضروری حواشی سے مزین - حصہ اول صفحہ ۱۵۲
قیمت عہ/ - حصہ دوم صفحہ ۱۰۶ قیمت ۱۲/ - حصہ سوم زیر طبع -

## ہفت جواہر

صدہا کتب مضامین مختلفہ و علوم نادرہ و تجربات ذاتی کا عطر - ہزارہا کارآمد و مفید عام معلومات کا ذخیرہ
و جواہرات بیش بہا کا گنجینہ - علوم طب و یوگ و فلسفہ و ویدانت اور دھرم شاستر و فرائض دینی و
دنیوی کا لب لباب - ہر شخص کو ہر دم پاس رکھنے قابل نادر سرمایہ - حصہ اول قیمت ۵/ حصہ دوم
حصہ سوم ۵/ حصہ چہارم زیر طبع -

## متھیا تو ناشک ناٹک

مقدمہ عدالتی کے پیرایہ میں جین - آریہ - بودھ - سانکھ - ویشیشک - نیایک - اسلام و عیسائی وغیرہ
مذاہب کے اصول و عقاید پر بطرز ناٹک ایک نہایت دلچسپ آزادانہ بحث - عجیب طرز کا قابل دید ناٹک
قیمت حصہ اول ۴/ حصہ دوم ۶/ حصہ سوم ۱۰/

المشتہر
منیجر دل آرام ایجنسی

# برمھ گلال چتر

موسومہ

# ویراگ کوتوہل ناٹک

سولھویں صدی عیسوی کا ایک بالکل سچا واقعہ دنیا کی بےثباتی کا ہوبہو نقشہ اور عبرت و حیرت کا ایک پُر تاثیر مرقع

## حصہ اول

مصنفہ لالہ جگت رائے صاحب سینی نایب سررشتہ دار محکمہ عالیہ وزارت ریاست پٹیالہ مرحوم

جسکو حسب فرمایش جناب لالہ اہلبیر پرشاد صاحب خلف الصدق جناب مصنف علام ممدوح و جناب لالہ متھرا داس صاحب سینی بزرگ محافظ دفتر محکمہ آبپاشی ریاست پٹیالہ

خادم الملک بہاری لال بی اے تجے بلند شہری مصنف بعنوان چترناول و ہفت جواہر و انسول بعثی و غفاندہر وغیرہ و مترجم بھرتہری ویراگ شتک و سنگار شتک و بھرتہری نیتی شتک و چانکیہ نیتی و پنچ وغیرہ نے

بعد نظر ثانی

مطبع سن پرکاش بلند شہر میں باہتمام منشی ہر پرشاد چھپایا

[illegible] سدی [illegible] سمت ۱۹۵۸

مطابق تاریخ ۱۴ نومبر ۱۹۰۱ء

قیمت فی جلد

والا دن کا پیارا دوست جسکی تعریف نامی گرامی انگریزی اخبار پانیر نے ۱۰ اگست
سنہ ۱۹۰۳ء میں بہت کچھ کی ہے - قیمت صرف ۲

## جین معہ بھرتری ویراگ شتک اردو

اس میں دنیا کی بے ثباتی کچھ عجیب موثر الفاظ میں دکھلائی گئی ہے یہ کتاب ایک عالی پسند
سنسکرت کتاب کا فصیح و بامحاورہ اردو ترجمہ ہے جسے ہندوستانی تھیوسوفیکل سوسائٹی نے
بھی پسند فرما کر اور انگریزی میں ترجمہ کر کے چھپوا کر ہزارہا جلدیں مفت تقسیم کی ہیں قیمت

## مہارانی سیتا جی کا بارہ ماسہ

ساری جین رامائن کا ایک عمدہ انتخاب مع اردو ترجمہ نثر قیمت ۱

## درشن چوبیسی ناگری

اس میں ۲۴ جین تیرتھنکروں کی درشن بھان پد وندن ہے قیمت

## رتن چوبیسی ناگری

اس کے ۲۵ پدوں میں ہر ایک تیرتھنکر کی مختصر سوانح عمری درج ہے قیمت

## سوانح عمری حکیم ارسطو

اس فاضل نامی حکیم (شاگرد افلاطون) کی اگرچہ کئی سوانح عمریاں انگریزی و اردو
میں طبع ہو چکی ہیں - مگر سوانح عمریوں میں جو جو امور قلمبند کئے جانا ضروری ہیں وہ سب
کسی ایک میں یکجا نہیں ملتے اس لئے یہ سوانح عمری مستند انگریزی و اردو سوانح
عمریوں کا لب لباب بلکہ بڑی محنت و جانفشانی سے جملہ امور ضروری سے مزین کی گئی ہے
سوانح عمری حکیم افلاطون - کئی مستند سوانح عمریوں کا قابل دید نچوڑ قیمت

پرشنوتری (سوال جواب) تعدادی ۱۰۱ مصنفہ شوامی شنکر آچاریہ کا ترجمہ سوا سو سے زیادہ پند و نصائح و حکماء قدیم کے قیمتی اقوال سو کے قریب مفید و کار آمد تراکیب متعلقہ صنعت و حرفت و دلچسپ شعبدات وغیرہ انعامی حل طلب سوالات و معمات معہ جوابات یوگ سار (علم تصوف کا قابل دید رسالہ) زبان سنسکرت متعلق جین دھرم کے اہم اشلوکون کا ترجمہ اور جین دھرم کے متعلق عوام کیلئے جاننے قابل دیگر صدہا معلومات کا ذخیرہ وغیرہ مضامین نادر مندرج ہین سایز ۹ × ۵½ کے پورے ۲۴۴ صفحات کی کتاب قیمت جلد اول ۵ر جلد دوم ۵ر جلد سوم ۵ر

## متھیات نا شک ناٹک نشہ

اس مین ایک مقدمہ عدالتی کے پیرایہ مین ہر مذہب کے اصول و عقاید بطرز ناٹک ایک آزادانہ بحث ہے دلچسپ اس قدر کہ ایک بار شروع کرکے کبھی ممکن نہ ختم کئے بغیر چھوڑنے کو طبیعت چاہے جن اصحاب کو جین بودھ - آریہ - سانکھ - اسلام عیسائی وغیرہ مذاہب اور ان کی فروعات کے اجداد ہو ہا اور عقاید اصول سے واقفیت حاصل کر کے جین مت کی صداقت و فضیلت دیکھنا ہو وہ ضرور اس کتاب کو ملاحظہ فرمائین یہ کتاب بھی چونکہ بہت بڑی ضخامت کی ہے اسلئے تین حصون مین تقسیم کیگئی ہے حصہ اول ۴ر حصہ دوم ۲ر حصہ سوم ۱ر

## بھوج پربندھ ناٹک

ترتیب دینے مین ناظرین کو مشہور و معروف راجہ بھوج کی سچی داستان جو سنسکرت مین گذرے والی ایک حیرت انگیز کہانی بطریق تمثیل و تہذیب اخلاق و دانا کے اصول و فروع کا معلم خصوصاً نوعمر بچون کو بڑی دلچسپی کے ساتھ دینی و اخلاقی تعلیم کا روز افزون شوق دلانے

نوٹون مین بطورحاشیہ اُن کی حسب ضرورت توضیح بھی کردی گئی ہی اس ناول
کے پڑھنے سے عوام پر رامائن بالمیکی و تلسی کرت و پرانون کے شاعرانہ مبالغون
اور انمین مستعملہ الںکارون کی اصلیت بخوبی کھلجاتی ہو چونکہ یہہ کتاب بہت بڑی
ہے اس لیے بغرض آسانی تین حصون مین تقسیم کردی گئی ہے قیمت حصہ اول ۱۲
حصہ دوم ۱۲ حصہ سوم ۱۰

## دیباچہ ہنومان چرتر ناول ناگری

ناول مذکورہ کا لب لباب یعنی دلاور ہنومان کی بہت سی پشت ہاے قبل و بعد
کے مختصر تواریخی حالات اور اُس کے خاندان بھرگونبسون کے نام سے مشہور
ہونیکی وجہ تسمیہ وغیرہ مع ایک شجرۂ خاندان میموفی (بازنیس) لکھے دیے گئے
ہین۔ ناگری ٹائپ قیمت ۲

## ہفت جواہر جلد اول و دوم و سوم

اس کتاب کی ۳ جلدون مین سوکے قریب بیتی چٹکلے ہیں ایکسو سے زیادہ بہت
سے مہلک امراض عامہ کے نہایت ضروری و مجرب علاج مرحوم اشخاص کی روحون
سے بات چیت کرنے کے لیے آسان طریقہ و ضروری ہدایات و بعض تواریخی واقعات متعلق
وغیرہ مع مفصل کیفیت و خواص افعال اسماع از روے علم شاستر سانکھ فلسفہ کی ابتدائی
سوترون کا عام فہم با محاورہ اردو ترجمہ اہل ہند کے مستند دھرم شاستر موسومہ
منوسمرتی کا لب لباب یعنی اسکی کل بارھون ادھیایون کے دوسو کے قریب منتخبہ اشلوکون
کا عام فہم ترجمہ مع ہر ایک کے کیفیت و حالات شاستر و نصیحت آمیز

واطفال گلے کی پھانسی ہے اور مرد کو مقید کرنیکے لیے عورت کے وجود سے زیادہ
کوئی کڑی زنجیر نہیں اور یہ جسم ایسا ناپاک اور طرح طرح کی بیماریوں و تکلیفوں سے
بھرا ہوا ہے کہ جسکی کوئی انتہا نہیں ہے یہ صرف زیور و لباس سے نادان آدمیوں کو خوشنما
معلوم ہوتا ہے اگر اس کی پیدائش پر غور فرمائیگا تو معلوم ہو جائیگا کہ میاں مادہ و پدر سے
توسکی بنیاد ہے اور پوست و استخوان و دم وغیرہ سے بھرا ہوا ہے اس میں نو نالیاں
بول و براز وغیرہ کی ہر دم ایسی جاری ہیں کہ جن کے نام لینے سے طبیعت کو کراہیت پیدا ہوتی
ہے اگر آب حیات سمندر کے چشمہ سے بھی شست و شوی کریں تب بھی ہرگز پاک صاف نہیں
ہو سکتا واقعی یہ جسم اس شے ماچہ کی مثال ہے کہ جس کے اندر قسم قسم کی مکروہ و ناخوشگوار
شے بھری ہوئی ہو اور اسکو ایک غلاف عمدہ کاشانی مخمل کا پہنا دیا جاوے تو وہ سہانا
لگنے لگتا ہو ۔ اگر ہم اس کے سراپا کی تعریف کریں تو آدمی کانوں پہ ہاتھ دھر بیٹھے [illegible]
خوب ہی کیا کہ سب دنیا کی بکھیڑے چھوڑ دئے اور عاقبت کے کام میں مشغول ہو گئے
المختصر صدق دل سے مہر لال نے برہمچرج اور گوکل لال نے ستی برت نی ہر یا من
اختیار کر لیا اور دونوں وہاں سے دوسری طرف کو روانہ ہو گئے فقط

---

امروز بروز یکشنبہ بہادون بدی پنجم اسٹمی سمبت ۱۹۶۳ بکرمی مطابق ۱۲ اگست
سنہ ۱۹۰۶ء ختم شد

ٹیس پٹی

مین مشغول رہنا۔ اپنی طاقت بھر جیب تپ کرتے ہوئے تمام آپڑنے والے
مصائبات کو بخوشدلی جھیلنا یہ ہو کش حاصل کرنیکے وسایل ہین جب مہا
برت اختیار کرے اور جسم خاکی کو چھوڑ کر پیہم جیستر مین جنم لیوے تو ضرور
مکت (نجات ابدی) نصیب ہو سکتی ہے۔

## چھٹا سین

جب متھرا لال نے سمجھا کہ ہماری تقریر کی روشنی برھم گلال کی طبیعت پر کچھ
نہین پڑتی ہے اور جو سوال کیا جاتا ہے اس کا جواب ایسا معقول دیتا ہے کہ اُس کا
رد ہونا غیر ممکن ہے تب دل مین سوچنے لگا اور کہنے لگا کہ اب لوٹ جانا بھی مشکل ہے
اسلئے کہ ہم جب گھر سے روانہ ہو کر یہان آئے تھے تو اُس وقت یہ کہا تھا کہ یا ہم دوست
برھم گلال کو سمجھا کر گھر پر لائینگے یا ہم بھی واپس نہ آئینگے چونکہ قول مردان جان دارد
اس وجہ سے اب گھر جانا تو ٹھیک نہین جس طرح ہو سکے برھم گلال کی صحبت
مین رہنا واجب ہے چنانچہ برھم گلال سے محبت کے ساتھ یون گویا ہوا۔

**متھرا لال۔** اے دوست اگر تم اپنے گھر نہین چلتے تو ہم بھی تمہارے ساتھ رہینگے اور
تمہاری طرح یہ سخت برت مجھ سے نہین ہو سکتا ہے لیکن برھمچاری سرادک کے
برت اختیار کرتا ہون اور اوسکے تمام قواعد کی حتی الامکان پوری پوری تعمیل کرونگا۔

**برھم گلال۔** تم نے بہت اچھا کیا کہ سب گھر بار چھوڑ دیا کیونکہ یہ زر و دولت عیال

و پرستش وغیرہ سبہی سکتا ہے اور کارِ عقبیٰ کو بھی بخوبی انجام دیسکتا ہو مصرعہ
چہ خوش بود کہ برآید بیک کرشمہ دو کار

**برہمگلال** - آپ جانتے ہین کہ گہر پر رہکر عبادت و ریاضت مین مشغول رہنا سخت مشکل ہے بلا ترک دنیا کامل طور پر گناہون کو دور نہین کیا جاسکتا شعر
دین بخواہی و ہم دنیائے دون ❊ این خیال است و محال است و جنون
غرض مہابرت اختیار کئے بغیر موکش و نجات ابدی ہرگز حاصل نہین ہوسکتی

**متہر امل** - یہ ایسا نازک زمانہ ہے کہ اسمین انسان منی برت کی صعوبتون کے بار کو ہرگز ہرگز برداشت نہین کرسکتا اور نہ اس کے دل کا توسن سرکش قابو مین رہ سکتا ہو پس منی برت اختیار کرنیسے کیا مفاد ہوسکتا ہو - اُدہر دنیا کو خیرباد کہا اور ہر دین بھی ہاتھ سے گیا - وہی مثل ہو - (دُبدہا مین دونون گئے مایا ملی نہ رام)

**برہمگلال** - جو ہمیشہ عقاید پر پابند رہتے ہین اور باقاعدہ پرستش کرتے ہین اون کی طبیعت کبھی منتشر نہیں ہوتی -

**متہر امل** - اس ناقص زمانہ (یعنی کلی یُگ) مین انسان جیسی چاہے عبادت و ریاضت کرے مگر موکش ہرگز ہرگز نہین ہوسکتی -

**برہمگلال** - گہربار کی محبت چھوڑکر صحرا نشینی اختیار کرنا خواہشات نفسانی و تخیلات لایعنی (آرت دہیان و رودر دہیان) سے دل کو ہٹا کر دھرم دہیان

نیب تن فرمایا یہ میرے نزدیک سراسر بے جا ہے -
برہمہ گلال جنکی طبیعت پر استقلال غالب ہے وہ کبھی دنیا کی طرف متوجہ
نہیں ہوتے وہ جانتے ہیں کہ دنیا کے سب کچھ اس قسم کے نہیں ہیں کہ جن
سے کسی وقت طبیعت سیر ہو سکے - اس لئے ان سے پرہیز ہی اولیٰ ہے
منتظر اہل - اپنا گھر چھوڑکے دوسرے گھروں سے بھیک مانگ کے شکم
پروری کرنا کیا عقلمندی ہے -
برہمہ گلال پرہیزگاروں کا وہ درجہ ہے کہ جنکے سامنے فرشتے و دیوتا وغیرہ
بھی سر تسلیم خم کرتے ہیں اور ان کی تواضع و تکریم سے شرف جانتے ہیں
منتظر اہل پرہیزگاری سے دنیاداری کچھ کم وقعت نہیں رکھتی نیک دنیادار اکیس
اوصاف حمیدہ سے عزت ہوکر بموجب عقاید و دھرم چار قسم کی خیرات کرتے
ہیں دیا دھرم پالتے ہیں مقامات مقدس کی جاترا (زیارت) میں دل و
جان سے مصروف ہوتے ہیں دوسرے شخصوں کو فیض پہنچاتے ہیں اور بہدلقو
ہیں بھی حتی الوسیع دل لگاتے ہیں اس سبب سے اگر انسان اپنے گھر پر رہکر فرائض
خانہ داری دیکھتا بھالتا رہے - اگر وہ پرہیزگاری اور کسب تو تکلیفات موسمی اور دھوپ آخور و نوش

---

لہ دنیادار کی اکیس اوصاف حمیدہ کی تفصیل جاننے کیلئے سفت جلد اول صفحہ ۱۱
ملاحظہ ہو -
لہ برکت آپکا یعنی فرائض خانہ داری کی آگاہی حاصل کرنے کے لئے دیکھو سفت جلد دوم
صفحہ ۱۰۰ و دیگر و دیاچہ صفحہ ۱۳ و جلد چہارم صفحہ ۱۳۳ و ۱۳۹ و دیگر کتاب مذکور

اس لیے اس سے پرہیز ہی واجب ہے ؛

**متھرا لل**۔ تمہارا اب عنفوان عالم شباب ہے۔ اور تمہاری ابھی شادی ہوئی ہے۔ پھر ایسے وقت پر تمنے کیوں دُلھن کی محبت چھوڑ کر کنارہ کشی اختیار کی ہے۔

**برمھ گلال**۔ جہاں محبت ہوتی ہے وہاں جدائی ایکروز ضرور اپنا رنگ دِکھلاتی ہے یہ سب عیش و نشاط کا ہنگامہ میلہ کیطرح چند روزہ ہوتا ہے آخرش سلسلہ مُوانست ٹوٹ جاتا ہے **ابیات**

گھڑی کو ہے یہ صحبت واختلاط ؛ گھڑی کی ہی خاطر یہ عیش و نشاط

گھڑی کے لیے ہی یہ سارا سنگار ؛ گھڑی کے لیے ہی یہ باغ و بہار

غرض ہی جدائی یہاں ایکدن ؛ کیدن جوانی نہ پیری نہ سِن

تو پھر کیوں پہلے ہی ایسا کام نہ کریں کہ جس سے آیندہ تکلیف اُٹھانا نہ پڑے ؛

**متھرا لل**۔ اگر انسان اول بخوبی دنیاداری کے لطف سے حظ اُٹھائے اور پھر درویشی اختیار کرے۔ تو اُسوقت البتہ طبیعت مستقل رہ سکتی ہے۔ مگر بخلاف اس کے ادھر خواہشات نفسانی نے مجبور کیا اور اُدھر پرہیزگاری (جتی دھرم) کا لباس

سے دل کی تاریکی دور ہوجاتی ہے۔ دنیاوی جھگڑوں کو دریائے ناپیداکنارسے نجات دلانے کے لیے یہ ایک کشتی ہے جو منزل مقصود (موکش) پر پہنچا دیتی ہے ٭

**متھرامل**۔ تم جو موکش کے خیال میں فی الحال تمام عیش وآرام ترک کرتے ہو اور ہر قسم کی تکالیف اُٹھانے کے لیے کمربستہ ہو یہ سب باتیں تو عاقبت کی ہیں اسوقت دیدہ ودانستہ تکلیف اُٹھانا

**برمھ گلال**۔ عاقبت اندیشی کے خیال سے تو شہنشاہ بھی اپنی تمام مملکت وسامان عیش وعشرت کو چھوڑ دیتے ہیں اور عبادت و ریاضت میں مشغول ہوجاتے ہیں تو پھر ہم کیوں دنیاوی عیش ونشاط کیطرف رغبت کریں۔ کس واسطے کہ تمام جہان کی نعمتیں بلاشک وشبہ ایکروز آنکھوں کو غائب ہونیوالی ہیں۔

**متھرامل**۔ آپنے جو طفلی کے ایام میں کسب وہنر حاصل کیا ہے اُس سے خود فائدہ اُٹھاؤ اور دوسروں کو پہنچاؤ۔

**برمھ گلال** جسقدر دنیاوی کاروبار اور کسب وہنر میں طبیعت لگتی اوسیقدر ہوا وہوس ترقی کرتی ہے۔ اور کسی وقت تفکرات سے خالی نہیں رہنے دیتی۔ عمر ختم ہوجاتی ہے لیکن یہ سلسلہ ختم نہیں ہوتا

لیکن کسی حالت میں اس امید سے خالی نہیں رہ سکتا۔ الغرض صد
سے لحد تک یہ ساتھ لگی ہوئی ہے
چنانچہ اسی امید پر متھرا مل نے دل میں خیال کیا کہ شاید میرے
دوست برمھ گلال پر میری تقریر کا کچھ اثر پڑے۔ اور وہ اپنے
ارادہ سے باز آجاے۔ اور ہماری تمناؤں کی کشتی جو گرداب
مایوسی میں پڑی ہوئی ہے ساحل مراد پر پہنچ جاے کیونکہ زندگی
کی بہار کا دارومدار دوست و احباب کی ملاقات پر منحصر ہے فرد
بہار عمر ملاقات دوستداران ست ؛ چہ حظ برد خضر از عمر جاوداں تنہا
اس سبب سے برمھ گلال کے پاس جاکر یوں گویا ہوئے۔

## سوال و جواب متھرامل و برمھ گلال

متھرامل۔ اے باغ دوستی کے نونہال وای میرے عنایتفرماے
برمھ گلال۔ آپ نے جو مُنی برت (درویشی مذہب) اختیار کیا
ہے اس سے کیا صورت بہبودی نظر آتی ہے۔
برمھ گلال۔ مُنی برت ایک ایسا گوہر بے بہا ہے کہ جس کی روشنی

یہ کہکر متھرا ل برمھ گلال کے سمجھانے کو اپنے گھر سے روانہ ہوے۔

# پانچواں سین

امید بھی دنیا میں ایک عجیب چیز ہے جسکے سہارے تمام زندگی خوشی کے ساتھ گذر جاتی ہے اور رنج و مصیبت کی شام کو تسلی کی صبح سے بدل دیتی ہے۔ اسکے کرشمے کے تمام دانایان روزگار قائل ہیں۔ اور اسکے اعجازے سب معقبل۔ امیروں کے دل میں اسی نے اپنا گھر کیا ہے کہ جو شب و روز ترقی کے میدان میں قدم رکھ رہے ہیں۔ زاہدوں کے دلوں میں اسیکی روشنی ہے کہ جو بہشت کے لیے عبادت میں ہر دم مستغرق رہتے ہیں۔ اگر یہ نہ ہو تو ایک لمحہ بسر کرنا سخت نظر آئے۔ چنانچہ مریض مرض مہلک میں صحت کی توقع پر زندگی کے دن پورے کر دیتا ہے۔ قیدی زندان خانہ میں چھوٹنے کی امید پر مدت گذار دیتا ہے۔ اس سبب سے ہر کس و ناکس کو اسکی بدولت اپنی کامیابی کا خیال بندھا ہوا ہے۔ خواہ نتیجہ اُس سے برعکس رہے ؂

اُن کو اسطرف متوجہ کیا جائیگا اور صحرا سے آبادی کی طرف لانے کی رغبت دلائی جائیگی۔ اگر بقدریر ہماری تقریر کا کچھ اثر نہ ہوا تو ہم بھی اُن کے ساتھ صحرانشین ہو کر عاقبت کی فکر کرینگے اور محبت کا اثر سب کو دکھلائینگے تاکہ ہر ایک کے دلپر نقش ہو جائے۔ کہ دنیا میں دوست ایسے ہوتے ہیں کہ دوستی کے مقابلہ میں گھربار اور عیال واطفال کی کچھ پرواہ نہیں کرتے!!

متھرا لال نے فوراً اپنے گھر جاکر یہ سب ماجرا کہہ سُنایا۔

**عورت متھرا لال** متعلقین برمھ گلال نے جو کچھ کہا ہے وہ سب درست ہے لیکن وہ (برمھ گلال) کبھی اپنے ارادہ سے باز نہیں آئیگا حتی الوسع کوشش شرط ہی۔ کیونکہ غواص دریا میں غوطہ زنی کرتے ہیں کبھی اُن کا دامن موتیوں سے پُر ہو جاتا ہے اور کبھی خالی بھی رہتا ہے اگر ناامید ہو کر خاموش ہی بیٹھ رہا جاے تو دنیا بامید قایم کا سلسلہ جہاں سے نیست ونابود ہو جائے ؛

**متھرا لال** اوّل تو ہم اُن کو (برمھ گلال کو) ضرور بالضرور جسطرح پر ممکن ہوگا سمجھا کر یہاں لائینگے اگر بالاتفاق وہ نہ آئے تو ہم بھی اُن کے ساتھ اپنی عمر بسر کرینگے تمکو کچھ فکر نہ کرنا چاہئے۔ اور متعلقین برمھ گلال کی دلداری وغمخواری لازمی ہے؛

سچ تو یہ ہے کہ بُرا وقت نہ دکھائے خدا۔ دوست پھر جاتے ہیں دشمن کی حقیقت کیا ہے
ابھی ہمارے ایام گردش کا ستارہ طلوع ہوا ہے دیکھئے کس درجہ
ترقی کرے۔ بقول شخصے

**شعر**

ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا * آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا

**منہر لال** اگرچہ زمانہ کی رفتار اسی طرح پر ہے جس طرح کہ آپنے
زبان شریف سے فرمائی۔ لیکن میں وہ نہیں ہوں۔ اور نہ اُن میں سے
میرے میں عشر عشیر بھی حصہ ہے آپ محک امتحان پر جب چاہیں آزمائیں شعر

محبت کے رود گر استخوانم توتیا گردد
کہ از سائیدن صندل کجا نقصان شود بو را

**موتی رام مگھ لال** (کچھ تسکین کی حالت میں) ہم تو آپ کو جب جانیں
اور آپ کی تقریر پُر تاثیر تب تصور کریں جب آپ جا کر اون کو
(یعنی مگھ لال کو) سمجھائیں اور یہاں لائیں اور ہماری طبیعت خوش کریں۔

**منہر لال** مجکو جانے میں کچھ عذر نہیں ہے لیکن وہ ایک ضدی
شخص ہیں اور اُن کی طبیعت ضد کے خمیر سے پرورش یافتہ ہے وہ
ہرگز کچھ نہ سُنینگے۔ اور گفت و شنود پر عمل نہ کرینگے۔ جسقدر اُن
کے واسطے کوشش کیجائیگی بالکل بے سود رہیگی۔ خیر حتی الامکان

از حد موافقت ہے جسطرح ممکن ہو اُن کو (برمھ گلال کو) سمجھاؤ اور یہاں لاؤ۔ ورنہ یہ بات طریقۂ راہ و رسم یکجہتی و یگانگت کے خلاف ہے۔ کہ وہ جنگل میں رہیں اور تم اپنے گھر میں مسرت کے ساتھ زندگی بسر کرو اسی منصوبہ میں جب صبح ہوئی اور آفتاب برامد ہوا ستھرا ل کو بلایا گیا اور یہ کہا۔

**متعلقین برمھ گلال** ۔ دنیا کا عجیب کارخانہ ہے کوئی کسیکا دوست نہیں جس شخص کو چاہو آزماؤ سب ایک گھاٹ پانی پیتے نظر آتے ہیں جبتک کسیکو کبھی سے کچھ کام نہیں پڑتا۔ دوستی کا دم بھرتے ہیں اور جب موقع آپڑتا ہے تو کنارہ کشی اختیار کر لیتے ہیں سچ ہے۔ **شعر**

خدا ملے تو ملے آشنا نہیں ملتا ٭ کوئی کسیکا نہیں دوست سب کہانی ہے

دیکھو جب برمھ گلال یہاں موجود تھے تو تم بھی یگانگت کا دم بھرتے تھے۔ اور کسیوقت ایک لمحہ کے لیے بھی مفارقت پسند نہ کرتے ٭ اب جب سے وہ یہاں سے گئے ہیں تو تم کو بھی اُنکا کچھ خیال نہیں رہا درحقیقت آپ کی کیا شکایت ہے جب ایام گردش آتے ہیں تو سب کنارہ کش ہو جاتے ہیں **فرد**

# چوتھا سین

اندھیری رات ہے ہر طرف تاریکی چھائی ہوئی ہے۔ فلک پر تاروں کا قدرتی لیمپ روشن ہے۔ مکانوں میں شمع جل رہی ہے۔ ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا چل رہی ہے۔ شبنم پڑتی ہے۔ ہر شخص بستر استراحت پر باعیش و سرور سو رہا ہے۔ وحوش و طیور اپنے اپنے آشیانوں و گھونسلوں میں مسرت کے ساتھ بسیرا کر رہے ہیں۔ ایسا کوئی نہیں کہ جو بفکری کے ساتھ آرام نہ کرتا ہو۔ کیونکہ دن کام کے لیے ہے اور رات عیش و آرام کے لیے لیکن متعلقین برمھ گلال حسرت و حرماں نصیبوں کیطرح بےچینی سے گذار رہے ہیں۔ ایک لمحہ بھی پلک جھپکنے نہیں پاتی۔ کبھی آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر آسمان کیطرف دیکھتے ہیں کہ شاید ستارۂ صبح نمودار ہوگیا ہو۔ کبھی گوش بر آواز ہیں کہ مرغ سحر کی بانگ سنائی دیجائے۔ اس کشمکش میں جب پہرہ دار کی کرخت آواز کانوں میں پڑجاتی ہے تو خیال ہوتا ہے کہ اُفوہ رات بہت ہے یہ کسطرح کٹیگی؟

لاچار ہو کر دل میں ارادہ کیا کہ جسطرح ہو سکے یہ بسر کی جائے صبح ہوتے ہی متھرا ل کو بُلا کر یہ کہا جائے کہ تمہاری برمھ گلال سے

دیکھو پہاڑوں وجنگلوں میں صدہا قسم کے درخت وکرمک وغیرہ موجود ہیں اُن کا کون معاون ہے۔
جو شخص یہ جانتے ہیں کہ ہماری عزو توقیر دوسرے شخص سے ہوتی ہے یہ اُن کی خام خیالی ہے ہمیشہ قدر ومنزلت اپنے اپنے کمال سے ہر ایک کو حاصل ہوتی ہے غیروں سے ہرگز نہیں۔ بیمار اپنی ہی صحت وتندرستی سے خوش ہو سکتا ہے دوسروں کی سے نہیں۔ اس لیے تم کو مناسب ہے کہ تا بزندگی اپنی عمر عزیز کو مذہبی کاموں میں صرف کرو۔ اور کسی سے کسی قسم کی تمنا مت رکھو۔ اور اپنے دل کے جسم کو عصمت کے لباس اور عفت کے زیور سے آراستہ رکھو۔ اور اپنی طبیعت کو خیالات فاسدہ وتوہمات باطلہ سے پاک کرو۔ کس واسطے کہ جہان میں پاکدامنی کی برابر کوئی شے نہیں ہے۔ یہی ایک ایسا گوہر بے بہا ہے کہ جسکی بدولت بہشت نصیب ہوتی ہے"
اس قسم کے جواب ملنے پر جب اُنھوں نے خیال کیا کہ اب برمھ گلال کے دل پر ہمارا کہنا کچھ اثر نہیں کرتا اور وہ اپنے ارادہ سے باز نہیں آتا تب مایوس ہو کر باچشم گریاں اپنے گھر واپس چلے آئے۔

گھر بار چھوڑ کر علیحدہ ہو جاؤ۔ آدمی کو عبادت و ریاضت عالم پیری ہی میں کرنا
چاہیے کیونکہ جوانی میں دنیاوی عیش و نشاط سے طبیعت سیر ہو جاتی ہے پھر پیری کو نہ کہیں کچھ ہوس باقی
نہیں رہتی۔ اب آپ اپنے گھر چلیں اور جو کچھ خطا و قصور کسی وقت میں ہم سے سرزد ہوا ہو وہ معاف فرمائیں۔
**برمھ گلال**۔ تم جانتی ہو کہ دنیا میں چند روزہ میل ملاپ ہے کہ جسکے باعث
یہ محبت کا درخت سرسبز دکھلائی دیتا ہے ورنہ اسکا پھل ایسا زہریلا ہے
کہ جو بلا شبہ جہنم میں لیجائیگا جب کسی شخص کو اچھے کام کرنے کا موقع
نصیب ہو جاوے تو اُسے کبھی ہاتھ سے نہ دیوے جو اسکے برخلاف
کرتے ہیں وہ ہمیشہ کے لیے دست تاسف ملا کرتے ہیں۔ عالم طفلی
میں بجز لہو و لعب اور کچھ نہیں ہو سکتا اور نہ کچھ عقل ہوتی ہے کہ
جس سے نیک و بد میں امتیاز کر سکے اور پیری کے زمانہ میں قوائے
جسمانی کام کرنے سے جواب دیدیتے ہیں اور اعضائے حواس خمسہ
اپنے اپنے کار منصبی سے سبکدوشی حاصل کرنا چاہتے ہیں تو بتلائیے
ورائے موسم جوانی یہ کام اور کس عمر میں ہو سکتا ہے۔ دنیا میں کسی
شخص کو کسیکا ذریعہ نہیں ہے سب اپنے اپنے اعمال کے مطابق چوراسی[1]
لاکھ جونوں میں جنم مرن کرتے ہوئے آرام و تکلیف اُٹھاتے ہیں ؎

[1] ۸۴ لاکھ جونوں کی تفصیل جاننے کے لیے دیکھو ہفت جواہر جلد دوم صفحہ ۱۷۷ ... کاشت و

ہونے والی ہے تو پھر کیوں پہلے سے اسکا انتظام نہ کریں کہ آیندہ کو ایسے تعلقات ہی نہ پیدا ہوں اور دنیا میں کوئی گھر ایسا نہیں ہے کہ جس میں ہمیشہ چراغ روشن رہا ہو۔

## ابیات

| | |
|---|---|
| چکری وہ کہاں جو راجتے تھے | چھ کھنڈ میں کل براجتے تھے |
| کایا اُن سب کی جل گئی ہے | مٹی بھی ہوا میں مل گئی ہے |

عورت برمحمد گلال۔ صاحب سرتاج من۔ مجکو معلوم نہ تھا کہ عین عالم شباب میں مجکو چھوڑ کر بن باسی ہوجاؤگے۔ تمہارے سوائے مجکو کسیکا ذریعہ نہیں کہ جو ایام مصیبت میں کام آئے۔ ور آفت و دقت کے وقت دلجوئی و غمخواری کرے افسوس کہ مینے تم سے کچھ آرام نہ پایا اور جو جو امیدیں تھیں وہ سب خاک میں ملگئیں۔ تمہارے بدوں ہم بیوہ عورات کی برابر ہیں جسکی کچھ قدر نہیں نہ ہم کو زیور عمدہ معلوم ہوتا ہے اور نہ بدن پر کپڑا پہننا اچھا دکھلائی دیتا ہے۔ کاش میں اپنی زندگی میں تم کو آزاد ہوتا نہ دیکھتی۔ اب اسوقت آپ کی جوانی کا آغاز ہے اور آرام و عیش کے دن ہیں۔ یہ ہرگز مناسب نہیں

کل کرنا سو آج کر اور آج کرے سو اب
او سر بتیا جات ہے پھیر کریگا کب

والدۂ برمھ گلال۔ اے میرے لخت جگر وائے میرے رشک قمر بیٹے تم کو کسطرح آغوش محبت میں پالا ہے اور کس شفقت بھری نظروں سے دیکھا بھالا۔ اب مجھکو عالم ضعیفی میں چھوڑ کر صحرا نشینی اختیار کی ہے یہ ہرگز مناسب نہیں۔ مجھکو تم سے یہ توقع نہ تھی کہ پیری کے زمانہ میں مجھ بدبخت کو ایسے ایسے مصائب کے تیروں کا نشانہ بناؤ گے اور اسطرح اس گھر کو بے چراغ کر جاؤ گے۔

برمھ گلال۔ دنیا میں کوئی کسیکا نہیں ہے نہ کوئی کسیکا بیٹا ہے اور نہ کوئی کسیکی ماتا۔ صرف دنیاوی طریق اسی ڈھنگ پر ہے۔ اگر کوئی کسی کا ہے تو ہم جانیں کہ رنج و غم میں اُسکے شریک ہو جائیں۔ اور بیماری کی تکالیف اور موت کے پنجوں سے بچالیں۔ ہزاروں مرتبہ ایک دوسرے سے مل گئے اور صدہا دفعہ بچھڑ گئے لیکن یہ آمد و رفت کا سلسلہ بند نہیں ہوا۔ اور تب تک نہیں ہو سکتا جب تک کہ نجات ابدی (موکش) نصیب نہ ہو۔ اور جو تعلقات کی زنجیروں کی کڑی ایک دوسرے سے وابستہ ہے وہ ضرور ایک روز آپس میں شکست

ہیں کچھ دیکھا بھالا نہیں ہے۔ یہ بے وقت کی راگنی ہم کو پسند نہیں۔ درویشانہ
[illegible]گی بسر کرنے کے لیے بہت حصہ عمر کا باقی ہے جب چاہے کیجئے فرد

بے وقت یہ راگ خوش نہ آئے ۔ بے وقت یہ بھاگ خوش نہ آئے

گھر کا چراغ ذات خاص تمہاری سے روشن ہے اور تمہارے وجود سے
سب کارخانہ گلشن۔

برمھ گلال۔ بہار جوانی ایک دریا کیسی موج ہے کہ جو چشم زدن میں
[illegible]یاری و پیری کے جھونکوں سے جاتی رہتی ہے ویا قوس قزح ہے
[illegible] ایک سکنڈ میں نظروں سے غائب ہو جاتی ہے۔ نیک کاموں کے کرنے
کے لیے [illegible] وقت [illegible] نہیں ہے جب کیا جاوے بہتر ہے۔ کارخانوں کا
انتظام نہ کسی سے ہو سکا اور نہ کوئی کر سکتا ہے۔ ہزاروں شہنشاہ
اسی [illegible] اوہوں میں مر گئے۔ اخیر وہ بھی کچھ نہ کر سکے۔ اب آپ ہم کو
ہرگز اچھے کام کرنے سے نہ منع کریں۔ کسواسطے کہ عبادت ایک ایسی
چیز ہے کہ جس سے تمام گناہ دور ہو جاتے ہیں۔ میں اب کبھی گھر کے
جھگڑوں و دُنیاوی دھندوں میں مبتلا نہ ہونگا۔ اور مناسب تو یہ
ہے کہ آپ بھی دیا دھرم میں مصروف ہوں اور کار ہائے ثواب و
صفائی باطن میں مشغوف کیونکہ اس زندگی کا کچھ بھروسا نہیں ہے دوہرہ

بیٹے تو تکلیف اُٹھائی مگر تم کو کسی قسم کی تنبیہ نہ دی۔ تم نے اپنے جسم پر بھبوتی کا عطر بھی نہیں لگایا اور نہ خلوت میں رہنا پسند کیا۔ آج کیوں اپنا مکان چھوڑ کر صحرا میں خاک پر بیٹھے ہو۔ اپنے گھر چلو اور اس خرقۂ درویشی کو تبدیل کر ڈالو۔ مُنی کا سوانگ بھرنا ہولی کا سا تماشا تھا ہو چکا۔ کیا جو لوگ تھیٹر وغیرہ میں طرح طرح کے سبرو تماشے دکھلا کر لوگوں کو خوش کرتے ہیں وہ پھر اپنی اصلی حالت پر نہیں آتے۔ اگر ایسا کیا کریں تو تمام دنیا کے کھیل تماشے دنیا سے رخصت ہو جائیں۔

پرتھی گلال۔ ایک مرتبہ جین مُنی کا لباس پہننا اور پھر اُتار کر دوسرا اختیار کرنا جین مت کے خلاف ہے۔ یہ کوئی نقل پیشہ والوں کا سانگ نہیں ہے کہ تماشائیوں کے خوش کرنے کے لیے جیسا چاہا روپ بدل لیا۔ جو لوگ ایسا کیا کرتے ہیں وہ اپنے دھرم کو بدنام کرنے والے ہیں دنیا میں صدہا مذہب جاری ہونے کا یہی سبب ہوا کہ انھوں نے اپنے اغراض و مقاصد کے لیے جیسا چاہا اور جس موقع پر مناسب سمجھا وہی طریقہ اختیار کر لیا۔ آپ اپنے گھر جائیں اور ہماری محبت چھوڑیں کیونکہ یہ محبت بری بلا ہے کہ جس سے بجز رنج و تکلیف کے اور کچھ حاصل نہیں

والد پرتھی گلال۔ اب تمہارا عین عالم شباب ہے۔ اب تک تم نے دنیا

# تیسرا سین

دوپہر کا وقت ہے آفتاب سمت الراس پر پہنچا۔ دھوپ میں وہ حدت کہ اُسکی طرف نگاہ بھر کے دیکھا نہیں جاتا۔ بادسموم کی وہ کثرت کہ ہر ذی روح کو الاماں کہنا پڑا۔ تمام باغات کے پھول کُملا گئے۔ نونہالان چمن مرجھا گئے۔ انسان آرام و آسایش کے لیے تہ خانوں میں مسکن گزیں ہوے۔ وحوش و طیور درختوں کی ٹہنیوں و پتوں میں جا گھُسے۔ زمین طپش سے ایسی گرم کہ جو دانہ اُسپر گر جاتا ہے فوراً بھُن جاتا ہے۔ اور صحرا کی تو عجیب کیفیت کہ اُس مقام پر نہ درختوں کا سایہ اور نہ آس پاس پانی کا چشمہ۔ ریگ کے تودے کے تودے نظر آتے ہیں۔ ایسے بیابان لق و دق میں اور ایسے وقت میں مُنی بر مھگلال زمین کا بستر لگائے آسمان کو شامیانے تلے آرام سے بیٹھے ہیں۔ نہ کچھ تپش آفتاب کا خیال ہے اور نہ کچھ خور و نوش کی طرف سے دلپر ملال۔ نہ پوشش کی خواہش۔ اور نہ تمنائے آرام و آسایش۔ اسوقت والدہ بر مھگلال اُنسے یوں مخاطب ہوے۔

**والدہ بر مھگلال۔** اے میرے چشم و چراغ میں نے تم کو بصد ناز و نعم کس محبت سے پالا ہے اور آنکھوں سے زیادہ عزیز رکھا ہے

کاش برمھ گلال کو اس فن میں کمال حاصل نہوتا تو ہرگز شیر کا سوانگ نہ بھرتا اور نہ وہ شہزادہ اُن کے ہاتھ سے مارا جاتا۔ مہاراج نے عاقبت اندیشی کا کچھ خیال نہ کیا۔ جین مُنی کا لباس بدلکر اوپدیش دینے کا حکم دیدیا اگرچہ بظاہر عہدنامہ معافی تقصیر نہ توڑا۔ لیکن باطن میں دوسرے طریقہ پر سزا دینے کا عمل کیا کہ جو سراسر قانون انصاف سے بعید ہی۔ اب کیا ہو سکتا ہی "وقت از دست رفتہ و تیر از کمان جستہ باز نمی آید"۔

اب پچھتائے ہوت کیا چڑیاں چُگ گئیں کھیت ؛ والدین برمھ گلال اور اُسکی عورت بھی ہمراہ ہیں آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو جاری ہیں دامن صبر و استقلال پارہ پارہ ہے ہرچند خلقت سمجھاتی ہی۔ لیکن دلپر کچھ اثر نہیں ہوتا۔ الغرض بہت سے آدمی بہ خیال رفاقت قدیمی و رسومات ظاہری آبادی کے کنارہ تک ساتھ گئے اور افسردگی طبیعت ظاہر کرتے رہے جب شہر سے آگے بڑھے سب واپس چلے آئے صرف اُن کے والدین اور عورت ہمراہ تھے ؛

جب مُنی برمھ گلال جنگل میں زمین کے فرش پر استراحت فرما ہوے تو یہ بھی وہیں بیٹھ گئے ؛

جوبن جوش پہ ہے۔ آنکھوں کے چشمے اُبل رہے ہیں۔ حسرت و یاس
کی گھنگھور گھٹائیں پژمردہ دلوں کو بیتاب کیے دیتی ہیں۔
ٹھنڈی ٹھنڈی ہوائیں افسردہ دلوں کے لیے زمہریر کی کیفیت دکھلا رہی
ہیں۔ ہر در و دیوار سے حسرت برستی ہے ہر کہ و مہ کے چہروں پر
اوداسی چھائی ہے۔ مرغان چمن کے لب پر نالہ شور و شیون ہے۔ رنج
والم کا عالم ہر گلی و برزن ہے۔ اور کیوں نہ ہو کہ آج برمھ گلال
دوست و احباب سے مُنہ موڑ اور رشتۂ الفت توڑ دریاری کر منڈل
و پنچھی اُٹھا صحرا کیطرف روانہ ہوئے ہیں۔ تمام مردمان
شہر کے دلوں میں تاریکی کا سماں چھا گیا ہے۔ سامعین ناظرین
کف افسوس مل مل کر یہ کہتے ہیں کہ حیف برمھ گلال جیسا آدمی دنیا
سے آزاد ہو جاے اور ہماری زندگی کا مزہ کرکرا کر جاے فرد

حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد    روی گل سیر ندیدیم بہار آخر شد

آگے آگے شری برمھ گلال تھے اور پیچھے پیچھے تھا حسرت و یاس یہ
کہہ رہی تھی۔ افسوس برمھ گلال کو روپ بدلنے میں کمال حاصل
ہوا کہ جسکے باعث مُنی کے بھیس بدلنے میں خود بخود جنگل جانا پڑا۔
یہاں تک ہی مشق ہوئی کہ ع اے روشنی طبع تو برمن بلا شدی

مشتعل رہتی ہے کبھی آرام نہیں ملتا۔

**مہاراج**۔ جو آپ نے اس کے نقصانات بیان کیے ہیں وہ واقعی درست ہیں لیکن اسی کی بدولت دنیا میں ہر قسم کا آرام نظر آتا ہے اور ضروریات دنیاوی کی دردسری سے بچ جاتا ہے۔

جہاں یہ نہیں ہے وہاں ہر دم تکلیف میں مبتلا رہنا پڑتا ہے۔ دیکھو جس شخص کے پاس دنیاوی نعمتیں موجود نہیں ہیں وہ کیسی مصیبت میں گرفتار رہتے ہیں۔

**برھگلال**۔ مہاراج خواہشات میں طبیعت منتشر ہی رہتی ہے بیقراری میں چین کہاں ملتا ہے۔ **دوہرا**

دولت میں دو لت بسیں سنو رای پر بین
آوت تو مدکو دھرے جات کرے مت ہین

مہاراج یہ بات سنکر او۔ لاجواب ہو کر خاموش ہو گئے ؛

## دوسرا سین

دنیا میں تاریکی چھائی ہوئی ہے غمی کا بادل اُمنڈ اُمنڈ کر آرہا ہے ہر چہار سو آہ و بکا کی بجلی چمک رہی ہے اشکوں کی بارش کا

تمہاری طرف سے ہمارے دل پر منقش ہو رہے تھے وہ سب حرف غلط کی طرح یک قلم صاف ہو گئے۔ اب تم اپنی بقیہ عمر کو آرام و بے فکری کے ساتھ گھر پر رہکر بسر کرو۔ اور کسی قسم کا اندیشہ ہماری طرف سے دل میں مت رکھو اور یہ بھی ہماری خواہش ہے کہ جسقدر دولت و زر یا جس شئے دیگر کی تم کو تمنا ہو وہ بے وسواس ظاہر کرو۔ اُس کو ہم بنظر التفات بسر و چشم منظور و قبول فرمائینگے ٭

**برمھ گلال** - ہم کو کسیطرح کی خواہش نہیں ہے۔ کیونکہ اسکی بدولت تکلیفات اندازہ حساب سے زیادہ اُٹھانی پڑتی ہیں۔ اور بچشم ظاہر میں بھی دکھلائی دیتی ہیں ٭

اسی کے سبب انسان ہر دم چاہ لفکر میں مستغرق رہتا ہے ایمان و دھرم کو ہیچ سمجھتا ہے۔ کوئی مکر و فریب سے کام لیتا ہے۔ کوئی دروغگوئی و دزدی وغیرہ کا عادی بنجاتا ہے لشکری معرکۂ جنگ میں جان دیدیتا ہے۔ کوئی دیس بدیس مارا مارا پھرتا ہے بعض کی چادر عزت پر ایسا دھبہ لگجاتا ہے کہ پشتوں صاف نہیں ہوتا۔ الغرض جب تک اس کی آتش سینہ و دل میں

عمل میں لاؤ ایک ذرہ بھی کمی بیشی نہیں ہو سکتی۔ لیکن زندگی کا پیمانہ پُر ہو جانے کا کوئی نہ کوئی سبب ضرور خود بخود پیدا ہو جاتا ہے۔ جس کے باعث اس جسم خاکی چھوڑنا پڑتا ہے۔ اگر سبب پیدا نہ ہو تو کوئی بھی کبھی موت کا نشانہ نہ بنے۔

چنانچہ مہاراج آپ کے کنور کی موت کا وقت آگیا تھا کہ جو بظاہر ہمارے ہاتھ سے مارا گیا۔ اور ہم اُس کے مارنے کے سبب پیدا ہوئے مگر یہ سبب وقت ٹل ہرگز ہرگز نہیں سکتے تھے۔

ہائے افسوس ہزار افسوس کہ ہم سے ناواقفیت کے عالم میں گناہ عظیم سرزد ہوا اور خطائے سخت عمل میں آئی کہ جسکا کفارہ بجز عبادت اور کسی طرح نہیں ہو سکتا۔

بس اب ہم پر کرپا کیجئے اور جو پسند خاطر عاطر ہو وہ عمل میں لائیے ؎

یہ اودیش سنی برمھ گلال نے دیکر راگ دویش کو چھوڑ دیا اور دل میں سنتا بھاو لا کر موَن دھارن کر لیا۔

**مہاراج**۔ آپ کی تقریر پُر تاثیر سنکر ہماری طبیعت بہت سرور ہوئی اور جو غم و غصہ کی آتش ہمارے سینۂ مضطر میں بھڑک رہی تھی اُس پر وہ ابر باراں کا کام کر گئی اور جو خیالات فاسد

اس لیے انسان کبھی استقلال کے دامن کو ہاتھ سے نہ دیوے اور کوہ تمثال ثابت قدمی سے نہ ہٹے۔ ایسا نہ ہو کہ ذرا ادھر اُدھر آفت چلے اور خس و خاشاک کی طرح پریشان ہوتا پھرے ؛

ٹ کوئی شخص دنیا میں ہمیشہ خوش نہیں رہ سکتا اور نہ کوئی ایسا اس کائنات میں دیکھنے میں آیا۔ اور نہ سُنا۔ امیر سے فقیر تک جس شخص کو دیکھا تفکرات دنیا سے خالی نہ پایا۔ دوھرا

دُرتب بنا نردھن دکھی ترشنا بس دھن وان کہیں نہ سُکھ سنسار میں سب جگ دیکھا چھان

بس آرام یا قیام انسان کو صرف مُوکش[۱] (نجات ابدی) میں مل سکتا ہے دوسری جگہ میسر نہیں آتا۔ اسوجہ سے دل کے وسوسہ کو دور کرنا عین فرض ہے ؛

ٹ دنیا میں ہمیشہ حیات و ممات کا سلسلہ لگاتار قایم ہے۔ جسقدر جس شخص کی زندگی ہوتی ہے اُسی حد تک زندہ رہ سکتا ہے۔ ہزار جد و جہد

---

[۱] گیانا ورنی وغیرہ آٹھ مول کرم پرکرتوں کے بندھن سے چھوٹنے کا نام موکش ہے۔

(آٹھوں مول کرم پرکرتیوں اور اُن کی ۱۴۸ اتر کرم پرکرتیوں اُن کے ۵ اسباب وران سے بچنے کے ذرائع و وسائل کی تفصیل و توضیح بالشرح اگر جاننا ہو تو ہفت جواہر جلد اول صفحات ۲۸ و ۳۲ و ۳۶ و ۴۰ و ۴۸ و جلد دوم صفحات ۳۸ و ۵۳ و غیرہ لغایۃ ۸۰ و جلد سوم صفحات ۹۲ و ۹۶ و غیرہ لغایۃ ۱۳۲ و جلد چہارم صفحات ۱۳۶ و ۱۴۰ وغیرہ ملاحظہ کیے جاویں)

کریں۔ کیونکہ یہ درخت ہمنے خود اپنے ہاتھوں لگائے تھے۔
اور بصد شوق پرورش کیے تھے۔ ان کی رنگینی بہار ہمارے
دیکھنے کے لایق ہے اور ان کے لذیذ ثمر میں ہمارا حق ہے۔
سادہ لوح اپنی تمام عمر کا حصہ سرگردانی و پریشانی میں تلف
کردیتے ہیں۔ اخیر انسان کی عمر کی کتاب کا شیرازہ اسی تشویش میں
منتشر ہوجاتا ہے اور یہ خیال نہیں ہوتا کہ "کردنی خویش آمدنی پیش"
کا مسئلہ ہے۔
کیوں گھبرائیں؟ یہ تکلیف کچھ ایسی نہیں ہے جو خاص ہمکو ہی
نصیب ہوئی ہو۔ بلکہ عالم مخلوقات میں ہم سے زیادہ مصائب
بردار بہت موجود ہیں۔ ہم میں اور اُن میں کیا فرق ہے۔
دانشمند آدمی کبھی مصائب دنیا سے دل متفکر نہیں کرتے۔ اور جو
فرحت حاصل ہوتی ہے۔ اُس سے خوش نہیں ہوتے وہ جانتے ہیں
کہ ہم روز ازل سے اسیطرح آرام و تکلیف اُٹھاتے چلے آئے
ہیں۔ ہماری روح کو کہ جو ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہیگی۔ کبھی
کوئی صدمہ نہیں پہنچا سکتا اور نہ آرام دے سکتا ہے۔ شعر
رنگ زمانہ گاہ چنین ست وگہ چناں در باغ عمر گاہ بہار ست وگہ خزاں

صرف اپنے عیش و آرام کے باعث ہر کوئی ایک دوسرے سے تعلق رکھتا ہے تو پھر کس کے رنج و آلام میں آٹھ آٹھ آنسو روئیے اور کس کا غم کیجئے۔

روح جسم سے علٰحدہ ہے اور بچشم ظاہر بین بھی یہی دکھلائی دیتا ہے۔ اسلیے اس تن پروری میں ہر دم مشغول رہنا اور اپنے آپ کو تکلیف میں ڈالنا انسان کی سخت غفلت نہیں تو اور کیا ہے؟

دنیا میں فی الاصل کوئی کسیکو آرام و تکلیف دینے والا نہیں ہے۔ نہ کوئی اسکو مسند آرام پر بٹھلا سکتا ہے اور نہ کوئی فرش خار و خس پر لٹا سکتا ہے۔ جنکا دماغ دانشمندی کی خوشبو سے معطر ہے وہ جانتے ہیں کہ یہ سب ہمارے ہی اعمال کا نتیجہ ہے۔ اور جو سرمایۂ خرد سے بے بہرہ ہیں وہ اسکے برعکس خیال کرتے اور محبت و نفرت کے جال میں پھنسکر ناحق پیچ و تاب کھاتے ہیں۔ فرد

گرچہ تیر از کماں ہمی گذرد ۔۔۔ از کماندار بیند اہل خرد

اگر اہل ہمت کو مصائبات روزگار کے شیر سے مقابلہ ہو جائے تو وہ ہرگز بزدل نہیں ہوتے۔ بلکہ بہادری سے لڑتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ اب ہمارے گناہوں کے درخت پھل پھول لائے ہیں۔ آج ہماری خوش قسمتی ہے کہ اُن کے سیر و تماشہ سے دل خوش

اگر آج ہم اُن چکرورتی راجاؤں کو کہ جنکے پاس بیرون از قیاس ہر قسم کا سرمایہ موجود تھا آفتاب و ماہتاب کی شعلیں لیکر تمام زمانہ میں تلاش کریں تو اُن کا کہیں پتہ و نشان بجز صفحہ تواریخ کے نظر نہ آئیگا پھر اس ناپائدار میں دل کا لگانا عبث ہے۔ اور جو سرمایہ سے بے بہرہ ہیں وہ اپنی حیات کو کسی شے کے گم ہو جانے پر ناحق تلخ کر لیتے ہیں۔ یہ نہیں خیال کرتے کہ دُنیا میں بجز حسرت و افسوس اور کیا ہے اگر اس میں آرام و آسایش ہوتا تو تیرتھنکر جیسے مہان پُرش کیوں اس سے کنارہ کش ہوتے۔

یہ محفل جو خویش و اقارب اور زن و فرزند وغیرہ سے پُر رونق دکھلائی دیتی ہے ایک بھان متی کی سی جادوگری ہے کہ جو چند منٹ اپنی چمک دمک دکھلا کر درہم برہم ہو جائیگی۔

اس سرائے دنیا میں واقعی نہ کوئی کسیکا رشتہ دار ہی اور نہ دوستدار

---

[1] بتیس ہزار مکٹ بند راجاؤں کا راجہ چکرورتی۔ (مکٹ بند۔ ادہراج۔ مہاراجہ [illegible] ۔ مہا منڈلیک وغیرہ راجاؤں کے اختیار و اقتدار کی تفصیل [illegible] ستیارتھ [illegible] حصہ سوم صفحہ ۵۳ و ۵۴ کے فٹ نوٹ ملاحظہ کیے جاویں۔)

بیان کرنا کارِ زبان نہیں ؏

جو لوگ دنیا میں اِس جسمِ خاکی کو اپنا جانتے اور آرام و آسایش میں رات دن مشغول رہتے ہیں وہ کبھی تناسخ کی زنجیر کے سلسلے کو نہیں ٹوٹنے دیتے بلکہ وہ ہمیشہ تیلی کے بیل کیطرح گھومتے ہی رہتے ہیں اور کچھ بھی منزل طے نہیں کرتے یہ اُس دارِ مکافات میں روزِ ازل سے ایک کا دوسرے سے اسقدر تعلق ہے کہ جسکا اندازہ کرنا علمِ حساب سے باہر ہے۔

روزِ ازل سے اس روح نے اس قدر جسم تبدیل کیے ہیں کہ اگر ہر یک زمانۂ پیدایش کی ہر یک دایہ سے کہ جسنے اُس کو پرورش کیا یک یک قطرۂ شیر لیکر جمع کیا جاوے تو سمندر کے پانی سے بھی بہت زیادہ ہو جاوے لیکن تسپر بھی یہ خیال دل میں کبھی پیدا نہیں ہوتا کہ جو چیزیں کایا پلٹ ہونے والی ہیں ہم کیوں اُن سے دل لگائیں اور کیوں محبت کریں شعر

جگہ دل لگانے کی دنیا نہیں ہے ؎ یہ عبرت کی جا ہے تماشا نہیں ہے

دنیا میں کسی شئے کو قیام نہیں۔ ایک روز ضرور بالضرور سب چیزیں اور تمام دنیاوی عیش و نشاط بجلی کی طرح آنی [illegible] نظروں سے نہاں ہونے والی ہیں۔ تو پھر کس سے انس و محبت کریں اور کس کا رنج و غم منائیں۔

برمھ گلال دربار میں آحاضر ہوئے۔ ہاتھ میں چھپی اور کرمنڈل ہے۔ اور تمام جسم جامۂ عریانی سے مزین ہے۔ سب دیکھکر متعجب ہوئے۔
مہاراج۔ آئیے آئیے ہم کو کچھ اوپدیش دیجئے جس سے ہمارا غم غلط ہو اور طبیعت استقلال حاصل کرے ؏

# اوپدیش مُنی

برمھ گلال۔ مہاراج اگر آئینۂ دل کو زنگ کدورت سے صاف کرکے ملاحظہ کیجیئگا تو تمام نیرنگی روزگار کا فوٹو آنکھوں کے سامنے کھنچ جائیگا کہ سب کارخانۂ دنیا نقش برآب ہے اور جو کچھ نظر آتا ہے وہ سب قوس قزح کے رنگوں کی طرح جلد نیست اور نابود ہونے والا ہے۔ ابیات

این عالم اسباب بہ بینی آنرا — نقشے ست کہ برآب بہ بینی آنرا
دنیا خوابے ست و زندگانی دروے — خوابے ست کہ خواب بہ بینی آنرا

غرضکہ اس دار ناپائدار میں روح نتایج اعمال (کرموں) کے باعث بھرم کے پھندے میں پھنسی ہوئی ہے اور ہمیشہ علیحدہ علیحدہ جسموں میں بآسانی گردانی و پریشانی نقل و حرکت کرتی رہتی ہے کہ جس کی تکلیفات کا

ملک و ریاست کے جسم کا سرور دیدہ و دانستہ اپنے پنجہ سے ہلاک
کر دے یہ بازی بازی بارِیش بابا ہم بازی ہے جسوقت سے راج کنور
نے اس دنیاے فانی سے مونھ موڑا کھانا پینا رخصت ہوا تمام جہان
آنکھوں میں تنگ و تاریک ہو گیا۔
مصاحبین۔ حضور والا کیوں نہو دنیا میں فرزند کو۔ لخت جگر۔ نور چشم
قرۃ العین۔ راحت جاں کہتے ہیں۔ انسان سے لیکر حیوان تک اپنے
اپنے بچوں کی محبت کرتے ہیں۔ اور جان سے زیادہ عزیز سمجھتے ہیں کسی
نے سچ کہا ہے اور واقعی داد سخن دیا ہے۔ بند

دولت کوئی دنیا میں پسر سے نہیں بہتر ۔ راحت کوئی آرام جگر سے نہیں بہتر
لذت کوئی پاکیزہ ثمر سے نہیں بہتر ۔ نکہت کوئی بوئے گلِ تر سے نہیں بہتر

صدموں میں علاج دلِ مجروح یہی ہے
ریحاں ہے یہی رَوح یہی رُوح یہی ہے

یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ اتنے میں کچھ باہر سے مردان کی آہٹ معلوم
ہوئی سب سُنکر خاموش ہو گئے خیال کیا کہ شاید برمھہ گلال حسب الحکم
نٹنی کا بھیس بدلے ہوئے آتے ہوں اور اُن کے ساتھ تماشائی ہوں۔
تمام اہل انجمن جلسہ ہوشیار ہو گئے اور سرگوشی کو موقوف کر دیا۔ اتنے میں

**مُصاحبین**۔ مہاراج ہم نے برہمہ گُلال کو کِس طرح جال بچھایا
اور سزا دینے کا کیسا انداز بتایا حضور نے تو پروانۂ معافی قصور عطا فرمایا
ہی تھا اور سزا دینے سے مجبور ہو گئے تھے لیکن ہم نے شہر بدر کرنے کی کیسی تدبیر
کی کہ نہ سرکار پر وعدہ خلافی کا الزام عاید ہو سکتا ہے اور نہ وہ سزا پانے سے
بچ سکتا ہے۔ سچ ہے۔ **شعر**

بتدبیر رستم در آید بہ بند کہ اسفند یارش نہ جست از کمند

کیونکہ جین مت میں سوانگ مُنیوں کا بھرنا ہرگز نہیں لکھا ہے پس یا تو
وہ مُنی کا بھیس بدلکر اور یہاں اُپدیش دیکر جنگل میں چلے جائینگے یا خود ہی
عدول حکمی میں شہر بدر ہو کر مونھ نہیں دکھلائینگے۔

**مہاراج**۔ واقعی جو کام مشکل سے مشکل نظر آتا ہے وہ تدبیر سے حل
ہو جاتا ہے۔ ہم تو پروانۂ معافی تقصیر دیکر مجبور ہو گئے تھے۔ اور
اُس کے لیے تدارک عمل میں نہیں لا سکتے تھے۔ خیر آپ صاحبان کی
کوشش سے وہ اپنے کیے کی سزا پائیگا۔ ذرا جائے غور ہے کہ ہم نے
پروانۂ معافی جرائم اس غرض سے تو اُسکو نہیں دیا تھا کہ وہ ہم ہی پر
اُسکا عمل کرے اور ہمارے راج کنور کو کہ جو آنکھوں کا نور تھا اور اس

# ویراگ کوتوہل

## حصۂ دوم

## پہلا سین

جب آفتاب عالمتاب تخت زرین فلک پر جلوس فرما ہوا۔ بزم قدرت نے اپنا نیا رنگ جمایا۔ نسیم مشکبار نے ہواخواہان چمن کا دماغ معطر کیا۔ ہر روش پر گلشن عالم میں سرسبزی نظر آنے لگی۔ پھولوں کی رنگینی و شگفتگی عجیب کیفیت دکھلانے لگی۔ کوئی مرغان چمن کی خوش الحانیوں پر شیدا ہے کوئی دنیا کی نیرنگیوں پر شیفتہ کوئی بازار میں بیٹھا ہوا سیر و تماشہ میں مصروف ہے کوئی ادہر اُدھر کے قصے کہانیوں میں مشغوف۔ کسی کے دل میں خیال پیدا ہوا کہ آج برہمہ گلال جین مُنی کا بھیس بدلکر دربار میں آئینگے اور کچھ دھرم اوپدیش مہاراج کو سُنائینگے۔ یہ نظارہ قابل دید ہے۔ الغرض تمام مخلوقات اپنے کاروبار میں مصروف ہوئی ادھر مہاراج نے بھی اپنا دربار لگایا۔ مصاحبین حاضر ہوگئے۔

ہیں قصبہ سلطان پور ضلع سہارنپور نے حصہ اول برمھ گلال چرتر موسوم بہ ویراگ کو توہل ناٹک بزبان اُردو زیب تحریر فرمایا تھا۔ اتفاق وقت سے اُن کی عمر کا پیمانہ موت کے پانی سے لبریز ہو گیا۔ وہ اسکا حصہ دوم تحریر نہ کر سکے۔ اِس سبب ایک روز میں نے چاہا کہ اگر اِس ناول کا حصہ دوم کہ جو تمام مضمون بے ثباتی دنیا سے مملو ہے اور سولہویں صدی عیسوی کا سچا واقعہ ہے مرتب کیا جائے تو مناسب ہے۔ اگرچہ طبیعت میں رُکاوٹ پیدا ہوئی کہ مجھ جیسے ہیچمدان میں کیا لیاقت ہے کہ جو تحریر کر سکے کسواسطے کہ "نہ ہر زن زن است و نہ ہر مرد مرد" و نہ ہر متکلمی فصیح است و نہ ہر حکیمی مسیح۔ قطعہ

نہ ہر گاو گوہر دہد شب چراغ ۔۔۔ نہ ہر بحر مرجان نہ ہر نے شکر

نہ ہر آہوی رابود پشک مشک ۔۔۔ نہ ہر معدنے آورد سیم و زر

لیکن دل کے شوق نے مجبور کیا کہ جیسا لکھا جاوے اُس میں دریغ نکرو بنا بر علیہ جیسا فہم ناقص میں آیا حوالہ قلم کیا گیا۔ اب روشن ضمیران صبح نفس و سخن سنجان دقیقہ رس سے امید کیجاتی ہے کہ وہ اسمیں جہاں غلطی پائینگے اصلاح کر کے درست فرمائینگے

گر بگذرم بخاطر پاک تو باک نیست ❖ خاشاک نیز بر دل دریا گذر کند

راقم رای چند خلف چودھری ہوشناکی لال مہاجن جینی متوطن و زمیندار قصبہ سلطان پور

اوم

# برہمہ گلال چتر

# ویراگ کوتوہل ناٹک

## حصۂ دوم

## تمہید

ہر خاص و عام کو واضح ہو کہ پیشتر ازیں جناب منشی منگت رائے صاحب جینی نائب سررشتہ دار محکمہ خاصیہ وزارت ریاست پٹیالہ

انچہ برخود نپسندی بر دیگران مپسند

# برمھ گلال چرتر

موسومہ

# ویراگ کے توہل ناٹک

سولھویں صدی عیسوی کا بالکل سچا واقعہ - دنیا کی بے ثباتی کا ہوبہو نقشہ اور عبرت خیز کا

ایک پُر تاثیر مرقع

## حصہ دوم

مصنفہ جناب لالہ رائی چند صاحب زمیندار قصبہ سلطانپور ضلع سہارنپور

جسکو

حسب فرمایش لالہ صاحب موصوف خادم الملک بہاری لال - وی - اے - جے - ای -
جے - سی - بلند شہری مصنف ہنومان چرتر ناول - بھوج پربندھ ناٹک - سوانح عمری حکیم افلاطون
و ارسطو و ہفت جواہر و انمول بوٹی - فاقہ مہر وغیرہ و مترجم جین ویراگ شتک و بھرتری ویراگ
و نیتی شتک و چانکیہ نیتی درپن وغیرہ نے بعد نظر ثانی بیتی الکھ شدی پیچ تری

نروان سمت ۲۴۳۳ مطابق

تاریخ ۲۰ نومبر سنہ ۱۹۰۶ء

مطبع ریاضی امروہہ میں چھپوایا

پہلی بار ۵۰۰



قیمت فی جلد ۱

سولھوین صدی عیسوی کا ایک بالکل سچا واقعہ
دنیا کی بے ثباتی کا ہو بہو نقشہ اور عبرت و حیرت
کی پر تاثیر کہانی - حصہ اول قیمت ۱۰؍ حصہ دوم زیر طبع

(۸) ہنومان چرتر ناول - یہ ایک نہایت
دلچسپ تواریخی و اخلاقی ناول ہے جسمین بشہادت ایک مستند
و قدیم سنسکرت رامائن مصنفہ سری رودی شین
آچاریہ کے ہندوستان کے نامی دلاور اور شجاعت
و بہادری کے دیوتا ہنومان کی پیاری ماں انجنا کی
حسرت بھری داستان اوسکی درد انگیز مصیبتوں کی مجسم
صورتین جو پورے بائیس سال تک غم ہجر مین تڑپ تڑپ کر
گذرنیوالی باتوں کا فوٹو اوسکے شوہر پون کمار کی بے
اعتنائیوں کی ہو بہو تصویرین اس بہادری کے دیوتا
کی اصلی پیدائش معہ زایچہ (جنم کنڈلی) و احکامات
دوازدہ خانہائے زایچہ بقاعدہ علم نجوم اور اوسکی بچپن کی
شجاعت و جوانی کا ساہسے نمایاں کے خاکے کچھ عجیب
موثر الفاظ مین کھینچکر دکھلائے گئے ہین اس ناول
کے پڑھنے والوں پر رامائن تلسی کرت و والمیکی کے
شاعرانہ مبالغوں اور تلازموں کی کیفیت جنسے اونکے
مصنفوں نے زیادہ کام لیا ہے بخوبی ظاہر ہو جاتی
ہے - اس ناول مین موقعہ بموقعہ علم طبعی طب قیافہ
و نجوم وغیرہ سے بھی کام لیا گیا ہے اور جا بجا بہت سے
فٹ نوٹ دیکر اونکی حسب ضرورت توضیح بھی کردی
گئی ہے قیمت حصہ اول عہ حصہ دوم ۱۲؍

(۹) دیباچہ ہنومان چرتر ناول - ناول مذکورہ
کا دیباچہ جسمین دلاور ہنومان کی بہت سی اسپہ سالاری
قبل مسیح کے مختصر تواریخی حالات اور اسکے خاندان
بھر گوبنسی کے نام سے مشہور ہونیکی وجہ تسمیہ
معہ ایک شجرہ خاندانی یعنی (بانز بنس) کے دیئے گئے
ہین - قیمت اردو اور ناگری ٹائپ ۲؍

(۱۰) مہارانی سیتا جی کا بارہ ماسہ - سدا بہاری تاج
کا ایک عمدہ انتخاب معہ لفظی ترجمہ نثر - قیمت ا؍

(۱۱) بھرتری ہری جی ویراگ شتک
دنیا کی بے ثباتی کا نقشہ دیکھنا ہو تو اس بیش بہا و
رندانہ انکیلہ پڑھ لینے قابل کتاب کو ضرور پاس
رکھیے - قیمت ۲؍

(۱۲) بھرتری ہری نیتی شتک اردو - اخلاق
مین بے نظیر کتاب قابل تعلیم اطفال قیمت ا؍

(۱۳) چانک نیتی درپن حصہ اول و دوم
یہ کتاب بھی اخلاق مین قابل تعلیم اطفال ہے قیمت ۲؍

(۱۴) مینول آف رومن اردو - اس کتاب سے
بلا امداد استاد اردو خوان اصحاب اپنی اردو زبان
کو انگریزی حروف مین لکھنا پڑھنا باسانی دس پندرہ
روز مین سیکھ سکتے ہین - قیمت ۱؍

(۱۵) لطف زندگانی - حصہ اول - قیمت ا؍

(۱۶) سدامان چرتر منظوم - قیمت ۰؍

(۱۷) جنتری دوامی - اس نادر جنتری سے
سینکڑوں ہزاروں برس گذشتہ و آئندہ سال
کے چاہین جس مہینہ انگریزی کی تاریخین و دن معلوم
کر لیجیے - قیمت صرف ۸؍

(۱۸) انمول قاعدہ - چاہین جس گذشتہ
یا رواں خواہ آئندہ سنہ عیسوی کے کسی ماہ کی
تاریخین و دن جاننا ہون تو آپکو کسی جنتری کے
پاس رکھنے کی تکلیف اوٹھانے اور ہر سال اسکے
لئے قیمت خرچ کرنیکی ضرورت نہین صرف اس عجیب
و غریب قاعدہ کو بزبان یاد کر لیجیے اور پھر چلتے
پھرتے تاریخ یا دن مطلوبہ بلا دقت زبان پر ہی

کہ بلا کسی جتن کرنے کے خود بخود ہی کوئی آب و ہوا کی اصلاح وغیرہ واقع ہو جاتے ہیں۔

پس بابو صاحب کے عقیدہ کے موافق آب و ہوا کی اصلاح وغیرہ نہ یگیہ کرنے سے ہو سکتی ہے اور کوئی فرد بشر انکی اصلاح سے کچھ نفع پا سکتا ہے البتہ اگر وہ شخص جو کہ اس موجودات کا کسی کو صانع یا خالق نہیں مانتے ایسا کہیں کہ تو کسیطرح ٹھیک بھی ہو سکتا ہے۔ گر عموماً پھر بھی یہی کہا جاتا ہے کہ اگر صرف بدبو وغیرہ سے ہی مرض ہوا کرتے تو شہر کے خاکروب ہمیشہ مریض رہا کرتے اور اگر خوشبو سے ہی صحت رہتی تو باغبان یا عطر فروش وغیرہ کبھی بیمار نہ ہوتے وغیرہ۔

پس ثابت ہوا کہ یگیہ کرنے سے کسی بشر کو کچھ فایدہ نہیں ہو سکتا اور نہ انسان کی کی ہوئی آب و ہوا کی اصلاح ہو سکتی ہے اور نہ صحت عالمیان پر آب و ہوا کا بابو صاحب کے عقیدے کے موافق کچھ اثر ہو سکتا ہے بلکہ حسب ضرورت خود پرمیشر انکو جیسا چاہے رکھتا ہے اور ہونے دیتا ہے جو لوگ اس عمل زبون سے اپنا کچھ بھی بھلا خیال کرتے ہیں کمال غلطی پر ہیں۔ اور اچھا اگر یگیہ خلقت کے فوایدہ کے لئے کیجاتی ہے تو اوس میں منتر وغیرہ کی کیا ضرورت ہے اور برہمن و دعوت و بیدی و برتن وغیرہ سامان اوسکی لئے کیوں مخصوص او لازمی کئے گئے ہیں کہ جس سے وہ دشوار اور محال ہو گئی بلکہ اوسکو تو ایسا آسان اور سہل کرنا تھا کہ برہمن و قصائی و بھنگی و چمار وغیرہ سب قوم از خود جسوقت اور جس جگہ چاہیں کریں۔

پس صاف ظاہر ہے کہ یگیہ کرنے سے کسی بھی قسم کا فایدہ متصور نہیں بلکہ برہمنوں اور متعصبوں نے صرف اپنے نفع کی غرض سے اسکو چلایا ہے۔ اور ایسا ہی جو کہتے ہیں کہ یگیہ کرنے سے دولت یا اولاد وغیرہ ملتی ہے وہ بھی غلط ہے۔ اسمیں بھی جملہ سوالات اور اعتراضات متذکرہ صدر عارض ہیں اور بیسبب تعلق بہ تقدیر ہے۔ مثلاً دیکھئے کہ پنڈت پاگیک چند و پرمیت چند کے ہزاروں شاگرد بابو صاحب روزمرہ یگیہ کرینگے لا ولد اور مفلس ہیں۔

اگر کہا جاوے کہ یگیہ کی ترکیب میں خرابی رہتی ہے اسوجہ سے بعض مقام میں اسکا پھل نہیں ہوتا تو یہہ مشتبہ ہے یعنی یگیہ اور اوسکے پھل یعنی دولت و اولاد وغیرہ کا ارتباط لازمی کسی دلیل و قانون سے معلوم نہیں ہو سکتا اور جبتک ارتباط لازمی محقق نہو یہہ کس اعتبار پر کہا جاوے کہ یہہ یگیہ کا پھل ہے۔

قطع نظر ان سب کے جبکہ یہہ عمل گناہ عظیم ثابت ہو گیا تو کسی بھی فایدہ کے احتمال یا غرض سے اسکو عمدہ سمجھنا محض حمق ہے جیسا کہ گوشت و شراب وغیرہ سے اگرچہ رفع اشتہا و تفکرات یا تن پشٹی وغیرہ فواید متصور بھی ہوں تاہم انکا استعمال شریفوں اور دھرماتماؤں کے نزدیک قابل ترک اور مکروہ ہے۔

لہذا ایسے ظلم و گناہ میں خرچ ہوا زر خرچہ جسقدر زیادہ دلایا جاوے مباح اور عین صواب ہے کہ جس سے آیندہ انسداد جرم کا متصور ہے مگر مدعی کو چونکہ اپنے معاہدہ مقررہ سے زیادہ لینا منظور نہیں لہذا بموجب دعوے کے ڈگری دینا چاہیے۔

افسوس ہی بابو صاحب کی اس عادت پر کہ وہ جھٹ ایک پہلو سے دوسرے پہلو پر بدل جاتے ہین شرم نہین کرتے جس سے یہہ معلوم ہوتا ہی کہ کسی بات پر خود اونکا ہی مستقل اعتقاد نہین بلکہ ڈھلمل یقین ہین۔ اسکا جواب اگرچہ اسیقدر کافی ہی کہ یہہ طریقہ ایکبٹ مباحثہ کے خلاف ہے۔ مگر چونکہ مین کہہ چکا ہون کہ مین ہر طرحکے شکوک رفع کرنیکو آمادہ ہون لہذا اب اسکے بھی چھلکے ادکھاڑتا ہون۔ غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ ایسا لگیہ بھی جملہ عیوب مذکورہ سے پاک نہین اگرچہ بڑے بڑے حیوانات نہین جلائے جاتے مگر بیشمار جانور مثل مچھر پتنگے وغیرہ ترب جوار بالفور جلکر راکھ ہوجاتے ہین اور لکھوکھا پروانہ وغیرہ کی قسم کے جیو پرندہ آگ کی روشنی کی وجہ سے دور دور سے خود جمع ہوکر جل جاتے ہین اور بے تعداد ذیجان اوسکے دھوئین وغیرہ سے تکلیف اوٹھاتے اور گھٹ کر مرجاتے ہین غرضیکہ اوسکے انتظام اور انصرام مین چلتے پھرتے بیٹھتے اوٹھتے ہر طرحسے ہنسا ہی ہنسا ہے۔ پس ظاہر ہی کہ بسبب تذکرہ مسماوس دیاپو یہہ دان ایشر سے کبھی ایسا حکم صادر نہین ہوسکتا۔ پھر یہہ دیکھنا چاہئے کہ ایسے عمل سے کیا فایدہ متصور ہی جس سے اوسکو پرم دھرم اور سپا اوپکار بتلایا جاتا ہے۔

بابو صاحب کہتے ہین کہ اس سے آب و ہوا وغیرہ کی اصلاح ہوجاتی ہی مگر افسوس ایسے متعصبون کی عقل پر کہ جب خود قادر مطلق اوسکا منتظم اور مہتمم بتلایا جاتا ہے کہ ہر ایک کو اوسکے اعمال کی سزا مین ہی وہ امراض مناسب لاحق کرتا ہے تو اوسمین مدد کی آب و ہوا کی کیا ضرورت اور جاہے۔ کیونکہ وہ عادل آب و ہوا کی اصلاح ہونے سے گنہگارون کو امراض سے محفوظ نہین رکھسکتا اور اگر مجبوراً رکھتا ہے تو قادر مطلق نہونے سے وہ خدا ہی نہین۔

اور علی ہذا القیاس ہوا مین بدبو ہونے سے بگینا ہون کو وہ مریض بھی نہین کریگا بلکہ قرار واقعی ہوشیاری سے آنکی حفاظت کریگا اور مین دعوے سے کہتا ہون کہ اگر بالفرض ہگیہ کرنے سے ہوا درست بھی ہوتی ہوتا ہم اوس پر ایشر کی سخت مخالفت اور حکم عدولی بلکہ اوسکے انتظام مین قدم جرم مداخلت بیجا کا ہے اور دخل در معقولات کا حکم رکھتا ہی کیونکہ اوسکو گنہگارون کیواسطے پھر تمام ہوا تبدیل کرنی پڑیگی یا وہ اول ہی عمدہ ہوا کو خوشبودار اور عمدہ نہونے دیگا اور بگیناہون کا وہ خود حافظ ہی ہی۔

چنانچہ سوال ہی کہ ہگیہ کرنے سے جو آب و ہوا کی اصلاح ہوتی ہی وہ ایشور کی مرضی کے خلاف ہوتی ہی یا موافق اگر خلاف ہوتی ہی تب تو مقابلہ اور مجادلہ ہی اور فضول کیونکہ وہ ہمہ توانا اور ہم ناتوان ہے۔ مگر جو اسکی مرضی کے موافق ہوتی ہی تو ہگیہ کے بدون بھی ہوسکتی ہی یا نہین۔ اگر ہوسکتی ہی تب تو ہگیہ کا کرنا فضول اور واہیات ہی اور اگر نہین تو ایشر محض ناتوان اور امداد کا محتاج قرار پایا۔ اور یہہ بات بھی ثابت ہوگئی

اور یہہ بات تو نہایت ہنسی کی ہی کہ ایشور جنیہ منتر پڑھنے سے حیوانات کو جلانے اور ذبح کرنے میں گناہ نہیں
مین پوچھتا ہون کہ کیا منتر پڑھنے سے انکی روح پرواز نہین کرتی یا انکو ایذا اور عذاب نہین
ہوتا۔ واقعی اگر منتر پڑھنے سے حیوانات خود بخود بلا جبر اوچھلکر آگ مین گر پڑا کرتے اور بالکل انکو
کسی طرح کی ایذا نہوا کرتی تو خیر ہم مان لیتے کہ یگیہ کرنا گناہ نہین اور اس حالت مین تو کوئی بھی
عقلمند اس بات کو پسند نہین کریگا۔
اگر یہہ کہا جاوے کہ اپنی ستایش وثنا کے منتر پڑھنے سے پرمیشر یگیہ سے پیدا ہوئے گناہ کو معاف
کردیتا ہے یہہ بھی کوتہ اندیشی کی بات ہی کیونکہ اول تو ایشور کسی خطا کا معاف کرنیوالا یا اسکا عوض
دینے والا ہی ثابت نہین ہوا۔ دوم اگر فرضاً مان بھی لیوین کہ ایسا ہوتا ہی تو اگر ہلا ایسی ظالمانہ
حرکت اور خطا کے ویسے ہی ایشور کی تعریف کے منتر پڑھے جاوین تو کیا اچھا ہو کہ اوسمین گناہ اور
صواب کا حساب برابر ہوجاتا ہے اور اوسمین خالص صواب کا ذخیرہ جمع ہوگا۔
علاوہ اسکے حضور توجہ کرین کہ ذرا ادھر کہ اگر کوئی شخص کسی عادل حاکم کے اجلاس مین اقرار کری
کہ مین نے جرم تو کیا لیکن اسوقت آپکا نام لے لیا تھا یا کوئی آپکی تعریف کا فقرہ پڑھ لیا تھا
تو بھلا حاکم موصوف مجرم کو سزا سے بری کریگا۔
یا اگر کوئی بادشاہ کی خدمتگذاری در پرستش کیلئے کوئی جرم اور ظلم کرے تو کیا وہ مستوجب سزا ہوگا
یا کبھی کوئی انصاف دوست بادشاہ اپنی نفس پروری یا لذت جسمانی کے لئے کبھی ظلم رانی
اور ستمگاری کے احکام اور قانون جاری کرسکتا ہی ہرگز نہین۔ مثلاً بیشہ ور فاحشہ عورتین جو شروع
زنا یعنی باکرہ کی شب زفاف مین اور چور وغیرہ چوری کو جاتے وقت جو گوناگون پرستش اور
عبادات اور مقبولیت وغیرہ رسوم و تدبیر کرتے ہین تو کیا وہ گنہگار نہونگے اور پرمیشر انکو دوزخ جہنم
سے محفوظ رکھکر مثل زاہدون اور عابدون کے بہشت عطا کریگا ہرگز نہین۔
اور اگر ایسا ہی ہی تو گناہون سے محفوظ رہنے کیلئے یہہ نہایت اچھی اور سہل ترکیب ہے
بس کیون انواع لذات دنیاوی سے محروم رہکر نفس سرکش پر جبر کیا جاوے اور جان پر کھیلا
جاوے صرف شروع گناہ مین پرمیشر کے نام اور تعریف کے چند فقرے (منتر) پڑھ لئے اور
چین اوڑائے۔
اب دیکھئے جس کتاب سے ایسے گناہون کی ہدایت ہوتی ہو تو وہ کلام الہی ہوسکتی ہے۔
ہرگز نہین۔ بس محض نافہم ہین وہ جو ایسی ذات مقدس پر ایسے دھبے اور داغ لگاتے ہین۔
باقی ہیبات کو بجائے حیوانات کے صرف حلوا و میوہ جات اور خوشبودار اشیاء سے ہی
یگیہ کرنا زیر بحث رکھا جاوے۔

دینا اور اونکی جانین تلف کرنا وغیرہ گناہ عظیم اور فعل ناقص سمجھا ہی وہ بالکل غلط اور رد ہوجاتے
اور انکے غلط ہوتے تو ہوتے قتل کرنا جھوٹ بولنا چوری زنا گوشت خوری وغیرہ غرض کوئی بھی
عیب گناہ قرار نپا دیگا اور رحم و راستبازی دیانت داری زہد و ریاضت وغیرہ بھی کچھ
چیز نہ ٹھیرینگے اور دوزخ بہشت وغیرہ بھی صرف خالی باتین ہونگی کیونکہ گناہ اور صواب
کی بنا ہی اسیکے اوپر رکھی گئی ہی کہ دوسرے کو آزار دینا گناہ اور دوسرے کا بھلا کرنا
صواب ہی۔ پس جب یہہ تمام امور ہی کوئی چیز نہوے تو آپکا تحریری ثبوت وید وغیرہ
بھی خود جھوٹا ہو گیا اور فضول کیونکہ وہ اسی گناہ سے بچانے اور راہ صواب کھلانیکے لئے
بنایا گیا ہے اور جگہہ جگہہ اوسمین یہی ذکر ہے پس خواب مین بھی کبھی یہہ خیال نکرنا چاہیے کہ
جانداروں کی جانین ظالمانہ تلف کرنا گناہ نہین۔ پھر بابو صاحب نے جو ایسے فعل ناکردنی کو
اشور کی طرف سے جائز و روا ہونا قرار دیا ہی یہہ بھی سراسر لغو اور اشور رحیم و عادل پر ناحق الزام لگانا ہے
ایسے فعل ناجائز کو عمل مین لانیکے لئے حکم دینا تو درکنار خیال پیدا کرنا اور ارادہ رکھنا تک سخت گناہ
مین داخل سمجھا جاتا ہے چنانچہ دیکھیے تعزیرات ہند وغیرہ قوانین سرکار کہ اصول بھی یہی ہی فلاسفرن
اور عالمان یورپ یا گورنمنٹ ہند نے بھی جبکہ حیوانات پر اسقدر رحم اور رعایت مرعی رکھی ہے
کہ تمام سلطنت مین سخت تاکید ہی کہ اگر کوئی فرد بشر کسی جانور پر بار برداری یا سواری بوزن
مناسب سے زیادہ کرے تو فوراً ماخوذ کیا جاوے اور حسب ضابطہ سزایاب ہو تو قیاس ہرگز گوارا
نہین کرتا کہ پرمیشور جو عادل مطلق اور رحمان الرحیم کہلاتا ہی حیوانات کے لئے ایسی ظالمانہ حرکت
روا رکھتا اور حضرت انسان کو اونپر سوائے لحاظ علمی کے کسی اور طرح ترجیح دیتا ہو۔

پس دو ہی باتین ہین کہ یا تو اشور صفات حسنہ مذکورہ بالا سے بری ہی (اور ایسا ہی تو وہ
اشور نہین) اور یا حیوانات کا کسی بھی غرض کیلئے یا بلا غرض ذبح کرنا جائز ٹھیرانا اسکا قول نہین۔

عالم کل کی طرف سے نہین ہو سکتا۔

پس ثابت ہوا کہ اگر بالفرض زر مطلوبہ یگیہ ہی مین خرچ ہوا تاہم ایسے ظلم اور سراسر گناہ مین خرچ ہوا روپیہ کبھی قابل چھوڑ دینے کے نہین بلکہ بقول لالہ تھنجت چند سکے ہزار چند لینا واجب ہے۔

**پرمانا بھاس چند**۔ حضور اس سے تو بیشک منکر نہین ہوا جاتا کہ اکثر جاندارون کی جانین تلف ہوتی ہین مگر چونکہ جسکی تقدیر مین مرنا ہوگا یا جسکو اوس پرمیشور کو ایذا دینی منظور ہوگی اوسکی جان تلف اور اوسکو تکلیف ہوتی ہوگی علاوہ ازین اگر فرضاً اوسکو گناہ بھی مانا جاوے تاہم جب اوس حاکم و ناظم مطلق نے خود ہی اسکو روا رکھا اور وید مین جائز فرمایا تو کیا گناہ باقی رہا قطع نظر اسکے یگیہ کرتے ہوے جب بیشور جنیہ منتر پڑھے جاتے ہین تو اگر گناہ ہوتا بھی ہے تو بالکل آگ کے سامنے خس و خاشاک کی طرح ناش ہوتا چلا جاتا ہے یا اگر یون بھی نہ مانا جاوے تو بجاے حیوانات صرف حلوا و میوہ جات اور خوشبو دار اشیا سے ہی یگیہ کرنا زیر بحث رکھا جاوے۔ پس گناہ تو کسیطرح بھی نہوا اور پرمیشور کی پرستش اور آب و ہوا کی اصلاح اس سے ہوتی ہے اسلئے کار خیر اور پر ویکار یعنی مفید عام فعل سے گناہ ہرگز نہین ہوتا اور وید یا مہا بھارت مین اگر کسی جگہہ اندریون وغیرہ کے قابو کرنیکا نام یگیہ لکھا ہے وہ عالمون اور فاضلون اور درویشون کے لئے ہے خانہ دارون کے واسطے نہین اب اسکو تسلیم کرنا حضور کے اختیار مین ہے۔

**عدالت** (پرمان چند سے مخاطب ہو کر) ہان صاحب آمین آپکو کچھ اور کہنا ہے۔

**پرمان چند**۔ حضور مین ان ایک ایک لفظ کی تردید کر سکتا ہون۔ غور کی جگہہ ہے کہ اگر یہہ ٹھیک مانا جاوے کہ جسکی قضا ہوتی ہے وہی مرتا ہوگا یا جسکو پرمیشور ایذا دینا چاہتا ہے اوسکو ہی تکلیف ہوتی ہے تو عام لوگون اور ذی عقلون نے جو جاندارون کو ایذا

علاوہ برین منو مہاراج بھی ایسے یگیہ پر متفق الراے ہین چنانچہ اونکا قول ہے :-

एना नेके महायज्ञान यज्ञशास्त्र विदोजना: ।
अनीहमाना: सततमिन्द्रियेष्वेव जुह्वति ॥

یعنی عالم لوگ مہایگیون کو گیان کریا ہی سے کرتے ہین ظاہری حرکت سے نہین کرتے - کیونکہ وہ یگیہ شاستر کی ماہیت سے واقف ہین - اونکی نظر ظاہری حرکت پر نہین - وہ اندریون کو من مین اور من کو جیوا تما مین اور جیوا تما کو پرمیشور مین لا دیتے ہین - اونکو ظاہری حرکت سے کچھ سروکار نہین

پھر دیکھیے اس منو مہاراج کے قول کی تصدیق چھاندوگیہ اپنشد کی اس شرتی سے بھی بخوبی ہوتی ہے :-

यद्वै किञ्च न मनुरवदत्त द्भेषजं भेषजताया: ।

یعنی جو کچھ منو جی نے کہا ہے اور نصیحت کی ہے وہ راست راست وید کے مطابق ہے جیسے کہ مرض دور کرنیکے لیے دوا ہوتی ہے ویسی ہی یہہ ہے -

علی ہذا القیاس اور بھی بہت منتر ہے اسکی تصدیق میں ہین - پس حیران ہون کہ ایسے سراسر مجسم ظلم کو کیونکر نیک عمل اور کار خیر بتلایا جاتا ہے -

پھر وید کے ترجمہ مین جو ترجمون کی غلطی بتلائی جاتی ہے یہہ بھی راست نہین ہے - کیونکہ اول تو یہہ مشتبہ بات ہے کہ آیا وہ ترجمے غلط ہین یا کہ بابو صاحب کے مقبول و مسلم - بہ نیز جبکہ جملہ مترجم اپنے اپنے ہی ترجمون کو صحیح و درست اور دوسرونکے کو غلط و نادرست بتلاتے ہین چنانچہ سوامی دیانند سرستی جی نے بھی اپنے کیے ہوے ترجمہ کی بابت یہی لکھا ہے کہ دیگر مترجمون و بھاشیہ کارون کے ترجمے و شرحین نادرست اور بلکہ ہی بالکل راست ہین -

علاوہ برین اس بیان سے خود ویدون کی نامعتبری ظاہر ہوتی ہے کیونکہ صاف عیان ہے کہ "ایسا غیر مرتب کلام جسکے چند مختلف اور ایک دوسرے کے مخالف ترجمے ہو سکتے ہین ہرگز ایشور

اور ویدکے ترجمون کے جوابون کے جو دیگر مضامین مشہور کی تردید نقشہ تحریری مین کیگئی ہے
وہ مترجمون کی غلطی اور نافہمی ہوئی ہے اسکی وجہ سے اصل ویدون پر کچھ اعتراض نہین آنا چاہئے
لہذا ایسے کار خیر اور پراوپکار مین خرچا ہوا روپیہ ہرگز واپس لینے اور دینے کے لائق نہین

**عدالت** (منکر) بابو صاحب یہہ بھلا کار خیر اور پراوپکار ہے کہ جسمین ہزارون کی جانین
تلف اور ضائع ہوتی ہین۔

**پرمانند چند**۔ حضور ہزارون کی کیا شمار لاکھون کروڑون بلکہ بیشمارون کی دیکھئے
مہابھارت کہ جو بھی بابو صاحب کا مقبول قانون آگم کہلاتا ہے اوسمین کیا اچھا کہا ہے۔ شلوک

ध्रुवं प्राणिबधो यज्ञे नास्ति यज्ञस्त्वहिंसकः ।
ततोहिंसात्मकः कार्यः सदायज्ञो युधिष्ठिर ॥

یعنی یگیہ کرنے مین ضرور جاندارون کو قتل کرنا پڑتا ہے کیونکہ ہنسا کے سوائے یگیہ کوئی دوسری
چیز نہین اسلئے اے یدھشٹر! ہمیشہ جاندارون کی دیا کا یگیہ کرنا چاہئے۔ پھر لکھا ہے۔ شلوک

इन्द्रियाणि पशून्कृत्वा । वेदिंकृत्वा तपोमयीं ।
अहिंसामाहुतिकृत्वा आत्मयज्ञंयजाम्यहं ॥

یعنی ودیا کا یگیہ کیسا ہے کہ اندریون کو تو جانور سمجھنا اور تپ کی بیدی قرار دینا اور دیا
کی آہوتی دینا ایسا روحانی یگیہ کرنے سے کلیان ہوتا ہے۔ اور شلوک

यूपंछित्वा पशून् हत्वा कृत्वा रुधिरकर्दमं ।
यागेनगम्यतेस्वर्गे नर्केकेनगम्यते ॥

یعنی یگیہ کا ستون کھڑا کرکے اور حیوانات کو ذبح کرکے اور خون وگوشت کا کیچ کرکے بھی جبکہ
بہشت جاتے ہین تو دوزخ مین لیجانے کے لئے کونسا فعل باقی رہا۔

ایسا نہین ہوتا بلکہ خلاف اسکے جب یگیہ کے واسطے ازحد بیرحمی سی انکو پکڑتے ہین باندھتے ہین تو وہ ڈرتے ہین بھاگتے ہین چھوٹتے ہین زور کرتے ہین پکارتے ہین چلاتے ہین۔ غرض ہر طرح سے جان بچانا چاہتے ہین اور ازحد صدمہ اور ایذا اوٹھاتے ہین۔

اب لکھئے کہ اس مسئلہ کی تائید کرنا یا ویدون کو کہ جنمین ایسے ایسے متوے درج ہین قانون آگم (خدائی کتاب) تصور کرنا خالص جہالت ہے یا نہین۔ پس ظاہر ہے کہ ایسے ظلم مجسم یعنی بیچارے مظلوم قابل رحم یتیم جانورون کے ذبح کرنے اور جلانے مین خرچا ہوا روپیہ اگر دوچند اور چہارچند بھی بطور جرمانہ وصول کرایا جاوے تو مباح اور روا ہے۔ تاکہ جرایم کا انسداد ہو۔

**پریمانا بھاس** (دکھڑا ہو کر پھبتی وچالاکی) حضور اول یہہ جو کہا گیا ہے کہ یگیہ نیک عمل ہے یہہ ثابت نہین کیا گیا یہہ فضول بات ہے کیونکہ اسکے اثبات مین شک کیا ہے جبکہ یگیہ ایک اعلیٰ درجہ کا نیک عمل ہے بوجہ اسکے کہ جگت کے کرتا پرم جوتی سروپ ستیہ دیالو پرمیشر کی پرستش کا فرض اس سے ادا ہوتا اور نیز آب و ہوا وغیرہ کی اصلاح ہوتی ہے اسواسطے اوسکے روزمرہ کرنیکی ویدون مین ہدایت ہے۔

علاوہ اسکے تحریری ثبوت وید شریف مین ہزارون جگہہ اس عمل کی ستایش و تائید مین موجود ہی چنانچہ اوسکے متوا ظاہری کر دیے گئے ہین اُنسے صاف ظاہر ہے کہ یگیہ ایسا نیک عمل ہے خود مالک دوجہان نے اسکی کارروائی کے لیے حیوانات کی جان اور گوشت و پوست بھی تلف کرنا روا رکھا ہے اور بالعوض اسکے حیوانات کچھ بھی بدل پانیکے مستحق نہین تو ایسے افعال حمیدہ مین اگر کسی شخص سے کچھ روپیہ قرض لیکر خرچ کر دیا جاوے تو وہ اوسکے بجنسہ واپس پانیکا مستحق کیونکر ہو سکتا ہے۔ ہرگز نہین۔ پس ایسے نیک کام مین مخل ہونیکا کیا کیا خیال اور اسکے ناجایز ہونیکا کیا احتمال بقول لیکہ "در کار خیر حاجت ہیچ استخارہ نیست"

اول قانون نوہان کا فقرہ جو بیان کیا ہے اوسپر قانون مذکورہ کی دفعہ ۲۴ کا حرف (ب) عارض ہے یعنی یہہ بلوحت یکشا بماس ہے کیونکہ نگیہ کا نیک عمل ہونا ہی صریح خلاف اور غیر ثابت ہے اور جبتک یہہ ثابت نکیا جاوے کہ نگیہ نیک عمل ہے تب تک یہہ دلیل کہ روپیہ طلب کرنیسے اُسمین ہرج واقعہ ہوتا ہے اگر مان بھی لی جاوے تو بھی بیچارہ ہے۔

رہا قانون آلم ویدا سکی بابت مین عدالت کو توجہ دلاتا ہون کہ یہہ ہی ویدمین جنکی تکذیب و تردید مین کمترین نقشہ تحریری داخل کر چکا ہے اُس سے انکی حقیقت اور قوت بخوبی عدالت پر ظاہر ہو جائیگی علاوہ اسکے اور تعجب ہے کہ اُن ویدون مین بھی نگیہ کی مذمت اور رسم موجود ہے ملاحظہ فرمائیے نقشہ مذکورہ کی تحریر نمبر ۴۲ و نمبر ۴۵ و نمبر ۴۶ و نمبر ۴۷ کو اور نیز نمبر ۵۶ کو۔

اور یہہ جو کہا گیا ہے کہ ویدکا یہہ مقولہ مشہور ہے کہ حیوانات کی خلقت صرف نگیہ کیواسطے ہی برہما نے کی ہے اول تو تنقیح نمبر اول کے مباحثہ مین ظاہر ہو چکا ہے کہ اس تمامی مخلوقات کا کرتا کوئی نہین پس حیوانات کا کسی خاص غرض کیلیے اونکو پیدا کرنا خود ہی غلط ہو گیا فریقین اگر فرضاً کوئی کرتا مان بھی لیا جاوے تو بھی یہہ مقولہ تو انکا کبھی راست نہین ہو سکتا بلکہ اوس پاک ذات خداوند ذوالجلال رحمن الرحیم کی طرف ایسے گناہ اور ظلم کو منسوب کرنا اُسکے ذمہ الزام اور اتہام لگانا ہے عقل سلیم کبھی قبول اور گوارا نہین کرتی کہ اُس مقدس عادل رحیم الشیوہ کا یہہ منشا یا حکم ہو۔ آفتاب سے اندھیرے کا وقوع کبھی کسی نے دیکھا ہے۔ ہرگز نہین۔

دویم اگر حیوانات دودھ گھی اور سواری باربرداری وغیرہ کے اور نیز ارہا کام نہ دیسکتے اور نہ اونسے یہہ کام لیسکتے اور درندگی پرندگی چرندگی وغیرہ دوسرا کام کچھ بھی اون سے سرزد نہوتا اور نگیہ کا خیال کرتے ہی بلا ظالمانہ بیہدہ حرکت ذابحان کے خود بخود ذبح ہو جایا کرتے اور جلاتے ہوے اُنکو کچھ تکلیف نہوا کرتی تو بھی بلا شبہہ اُس مقولہ کی تصدیق ہو جاتی اور تب یہہ عام پسند ہوتا۔ گر چونکہ

جس فعل سے کسی نیک عمل مین ہرج ہوتا ہو اُس فعل کا کرنا واجبات مین نہین جیسے رحمت و صدقہ او
دیانت وغیرہ مین خلل ڈالنے والا فعل (تمثیل) بس یہہ ایک ہی دلیل بلا رد کافی ہے۔

لیکن ہان بابو صاحب دلیل کو اسدہ یعنی غیر ثابت بتلایا کرتے ہین لہذا مین پہلے ہی عرض
کئے دیتا ہون کہ اس فقرہ مین جو دلیل ہے کہ یگیہ مین خرچ ہوئے روپیہ کا طلب کرنا یگیہ مین حارج ہوتا
ہے وہ خود بخود ہی ثابت ہے صریح دیکھئے کہ اگر ایسا کیا جاوے یعنی یگیہ مین خرچ ہوے روپیہ
کی بھی ٹھیکو ڈگری دیجاوے تو جملہ یگیہ کرنیوالون کا دل یگیہ کرنے سے ضرور بیزار ہو جاویگا اور کوئی
شخص یگیہ کرنیکو آمادہ نہوگا کیونکہ اسکی وجہ سے ضرر اور رنج پہونچنے کا احتمال ہر ایک کو ہوگا۔ او
باموجودہ دولت اور ثروت بھی جبکہ اخراجات مقدمہ ادائے زر ڈگری مین صرف ہو جاویگی تو
اسوجہ سے بھی یگیہ مین ہرج واقع ہوگا لہذا ایسے نیک عمل مین حارج ہونا یا خلل کا باعث
ہونا بھی داخل گناہ اور ناواجب ہے۔

باقی رہا قانون آلہم یعنی وید شریف اُس سے بھی معقول مذکورہ کی بخوبی تائید ہوتی ہے
چنانچہ وید کے چند مقولے اسکے مصداق مشہور عام ہین دیکھئے اتھرون وید مین لکھا ہے

यज्ञार्थ पशुवः सृष्टाः स्वयमेवः स्वयंभुवा ॥

یعنی تمام حیوانات خود برہما نے صرف یگیہ کے واسطے بنائے ہین اور یا۔

अग्निहोत्रं जुहुयात स्वर्गकामः ॥ یعنی سُرگ کا خواستگار کرے

بس کیا ضرورت ہے اور زیادہ سمع خراشی اور طول کلامی کی اسیقدر بہت ہے اثبات حق کیلئے

پرمان چند کھڑا ہوکر بیان کرتا ہے اور حاضرین اوسکے بیان پر کان لگاتے ہین۔

**پرمان چند** - جنابعالی غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ یہہ بیان بھی بابو صاحب کا کسقدر
مناقض اور نافہمی سے ہے۔

کیونکہ اصل میں تبتک یہہ ثابت نہو جاے کہ گیہ ایسا نیک عمل ہی کہ اسمین خرچا ہوا روپیہ قابل واپسی نہین ہوتا تب تک اسکے اثبات اور تردید کی کچھ ضرورت ہی نہین کہ مدعا علیہ نے زر قرضہ کو کیا کیا - اور چونکہ ہنوز یہہ بیان ثابت ہوا اور نہ ہو سکتا ہی لہذا اسکی تردید بھی فضول سمجھتا ہون کہ زر قرضہ یگیہ مین خرچ ہوا بس شہادت زبانی کی یہہ حقیقت ہی جیسی بابو صاحب کو اسقدر زعم ہے ۔

**عدالت** (پرمانا بھاس سے) بیشک بابو صاحب اول اسی کا اثبات ہونا چاہیے اور یہہ کسی کی شہادت زبانی کے بھروسے پرمانا بھی نہین جاویگا - بس قانونی دلایل جو رکھتے ہو وہ ظاہر فرمائیے ۔

**پرمانا بھاس** - حضور لیجیے دلایل قانونی - اول قانون پرتیکش سے تو اس مضمون کا کچھ تعلق ہی نہین یعنی یہہ حواس سے محسوس ہونیکے قابل نہین لہذا قانون پرتیکش تو اسکا سادھک یا بادھک نہین ہو سکتا - رہا قانون انومان وہ بہرحال ہمارے موافق ہی ہی - سنئیے "کسی نیک عمل مین خرچا ہوا روپیہ لازمی واجب الادا نہین ہوتا (دعوی)

**عدالت** - لفظ لازمی سے آپکا کیا مطلب ہے ۔

**پرمانا بھاس** (آہستہ سے) حضور یہہ کہ اگر مقروض کا دل چاہے اور اوسکے پاس موجود ہو تو وہ دیدے ورنہ یہہ لازمی نہین کہ اوسپر اوسکا ادا کرنا ضروری ہی ۔

**عدالت** - اچھا کہیے ۔

**پرمانا بھاس** - یگیہ وغیرہ کسی نیک عمل مین خرچا ہوا زر قرضہ لازمی واجب الادا نہین ہوتا (دعوی) کیونکہ اوس روپیہ کا طلب کرنا یا واپس لینا اس نیک عمل مین حارج ہوتا ہی (دلیل) اور

جسکی تردید بھی کچھ نہین کیگئی یون گواہان فریق ثانی کا بیان مخالف ہوا ہی کرتا ہے
با اینہمہ بھی لالہ کھیمچند کے بیان کی کیفیت ظاہر ہی ہے کچھ کہنے کی حاجت نہین
باقی رہا یہ کہ یگیہ نیک عمل ہے یا نہین اسکے لئے قانونی دلایل اور ثبوت تحریری ہین
چنانچہ وہ پیش کرتا ہون -

**عدالت** - ذرا ٹھیرئیے بابو صاحب (پرمان چند سے) ہان صاحب شہادت
لسانی کے بارہ مین آپکو کچھ کہنا ہے تو کہہ لیجئے پھر قانونی عذرات سنے جائینگے -

**پرمان چند** - جنابعالی شہادت زبانی بابو صاحب کی بالکل مجروح اور ہیچ ہے
چنانچہ اوسکی حقیقت پہلے گزارش کر چکا ہون - صرف ایک یاگیک چند کا بیان
خاص اس نمبر کی تائید مین ہے کہ جسکا تذکرہ ہنوز نہین آیا - مگر عدالت پر واضح رہے
کہ اوسکا بیان بھی ہرگز قابل اعتبار نہین کیونکہ اوسکو خود تسلیم ہے کہ یگیہ کرنے مین ہنسا
ہوتی ہے اور ہنسا ہرگز نیک عمل نہین نہ پرمیشور اوس سے راضی ہے پھر خلاف اسکے یہہ
کہنا کہ یگیہ مین خرچا ہوا روپیہ قابل ادائگی نہین ہوتا کیسا صریح جھوٹ ہے لہذا گواہان
مدعی کے قول کے موافق ایسے مجسم ظلم اور ایذا رسانی مین خرچا ہوا روپیہ اگر ہزار چند بھی وصول
کیا جاوے تو بجا ہے -

علاوہ اسکے جملہ گواہان اور مدعا علیہ یکجدی اور قریبی رشتہ دار ہین پس اونکا بیان
ہرگز قابل اعتبار نہین -

رہی یہہ بات کہ مدعا علیہ نے زر مطلوبہ یگیہ مین خرچ کیا - اول تو ایسے گواہان کے
بھروسہ پر یہہ بات بھی پایہ ثبوت کو نہین پہونچتی دویم اگر ہم مان بھی لیوین کہ یہہ سقدر
بیان مدعا علیہم اور اوسکے گواہان کا درست بھی ہے تو بھی ہمارے دعوے مین کوئی ہرج نہین غرض ہوتا

